JUNE 2017

یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک
رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

GOLDEN YEARS 70
سالہ مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

روحانی
ماہنامہ

# آئینہ قسمت ®

لاہور

رمضان المبارک کے اعمال

نادِ علی کے اعمال

رمضان کریم

(انسان) روابط (جنات)






Gemini
May 22 - Jun 21

برج جدی کی شخصیت

Ramadan Mubarak!




نیا ایڈیشن

ASTROLOGY FOR ALL

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور
آفاقی علوم کا علمبردار

جلد نمبر 70 | June 2017 | شمارہ نمبر 3

بانیٔ ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبرشپ 9000 روپے

لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی
آئینہ قسمت — زنجانی جنتری — ماہانہ جنتری — البیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلس مشاورت
- مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
- مخدوم سید حسن پیر قادری
- چوہدری واجد علی خان
- میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی
- کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ
- ڈاکٹر اجمل نیازی
- پروفیسر توفیق بٹ
- شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ)
- افتخار احمد
- محمد سلیم نقشبندی
- علامہ صمصام الدین

مشیر قانونی
طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ
محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ و لے آؤٹ — ارشد علی

سرکولیشن مینیجر — حامد بشیر



کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
54660
بلمقابل یونین کونسل، حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ، لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

امجد علی سرور

اس کے فیضِ عام کے سائل سبھی
صاحبِ لطف و عطا کوئی نہیں
خالق و مالک تو ہی رزاق بھی
نازشِ جود و سخا کوئی نہیں
اک تری ہی ذات ہے ترے سوا
لائقِ حمد و ثنا کوئی نہیں
بیکسوں نادار کا ربِّ کریم
خلق میں مشکل کشا کوئی نہیں
تحفۂ فن سے نوازا ہے مجھے
ورنہ مجھ کو جانتا کوئی نہیں
تجھ سے قائم رہنمائی کا چراغ
ہم کو رستوں کا پتا کوئی نہیں
ماسوا خلقت میں ہے ربِّ جہاں
رازِ سرورؔ پر کھلا، کوئی نہیں

## نعت

افروز عالم

عقل و شعور و فکر کے محور حضورؐ ہیں
خوش رنگ حسن و خوبی کے پیکر حضورؐ ہیں
آتی ہیں آفریں کی صدائیں ساعت میں
ہر صاحب شعور کے دلبر حضورؐ ہیں
وہ جس کی صاف گوئی کا چرچا ہے ہر طرف
سارے جہاں کے ہادیؐ کو رہبر حضورؐ ہیں
وہ روحِ کائنات ہیں وہ رحمتِ جہاں
صبر و رضا کے گویا سمندر حضورؐ ہیں
ہر لمحہ ان کے ذہن میں امت کی فکر تھی
سب کے لیے وہ رحم کے پیکر حضورؐ ہیں
ہر رونق خیال ضیا بار اُن سے ہے
ہر فلسفہ سے زیست کے زیور حضورؐ ہیں
عالم کے گوشے گوشے میں رونق بڑھی ہے جہاں
وہ شہر علم مہر منور حضورؐ ہیں




## منقبت

مظہر تھورانی

آج جشنِ حیدرِ کرارؑ ہے
جو ہمارا مالک و مختار ہے
پڑھ رہے ہیں آپ جو صلے علیٰ
اُن سے اُلفت کا یہی اظہار ہے
فاطمہ بنت اسد کی گود میں
دین و دنیا کا یہی سردار ہے
چادر تطہیر میں شامل ہے جو
اور ولائت کا بھی دعوے دار ہے
بندگی سیکھی ہے سب نے آپ سے
ساری خلقت کو یہ ہی اقرار ہے
ان کا دامن تھام لو تم بھی مظہرؔ
فکرِ محشر بھی تو آخر کار ہے

آئینہ قسمت

# 2017 عالمی و سیاسی پیشگوئیاں جون 2017ء

جون 2017ء

زائچہ نیو مون — بحساب ویدک — 0 دلو 10

1 عطارد 16.37 | 12 زہرہ 25.8 | 11 کیتو 4.0 | 10 | 9 زحل 1.52 | 8 | 2 شمس 10.40 قمر 10.40 مریخ 29.19 | 3 | 4 | 5 راہو 4.0 | 6 مشتری 19.26 | 7

26 مئی 2017ء اسلام آباد صفر بجکر 44 منٹ

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 50 عقرب 12

8 قمر 24.47 | 9 زحل 0.50 | 10 | 7 | 6 مشتری 19.7 | 11 کیتو 2.28 | 5 راہو 2.28 | 12 | 4 | 2 عطارد 10.51 شمس 24.47 | 1 زہرہ | 3 مریخ 9.8

9 جون 2017ء اسلام آباد 18 بجکر 9 منٹ

## پاکستان کی سالمیت کے خلاف ہر غیر ملکی خصوصاً بھارتی افغانی سازشوں کا ڈٹ کر مقابلہ کیا جائے گا

دہشت گردی کے خاتمہ کے لئے افواج کو مزید کامیابیاں ملیں، سیاسی پارٹیوں کی آپس کی جنگ عدلیہ اور فوج پر تنقید کے نتائج سیاست دانوں کو آئندہ الیکشن میں 62-63 کی آئینی شق سے بھگتنے پڑیں گے

## اپوزیشن کا گرینڈ الائنس سوشل اور وکلاء تحریک کی شمولیت سے جنرل الیکشن 2018ء کی بجائے 2017ء میں کرائے جانے پر اپوزیشن کا زور

**زائچہ نیو مون:**۔ زائچہ نیومون قران شمس وقمر چوتھے عین طالع کے درجات پر ہونے سے جبکہ سیاسی نجوم میں طلوع قمر چوتھے اپنے فطرتی گھر ہونے سے ملک کو عالمی سیاسی جغرافیائی لحاظ سے نمایاں پہچان حیثیت ومرتبہ حاصل ہو خطہ کے ممالک میں اندرون ملک جاری سی پیک منصوبے کے کاموں کی رفتار میں مزید تیزی آئے ملکی ارضی ترقی زراعت فصلوں کی حالت بہتر بنانے کے لئے محکمہ زراعت کی زرعی سہولتوں سے کسان عام فوائد اُٹھائیں۔ زمینی مواصلات میں بہتری کان کنی معدنیات میں اضافہ ہو محکمہ اوقاف بھی اہم مزارات پر زائرین کی سہولت اور تحفظ کو بہتر بنائیں چوتھا گھر حکومت کے اقتدار کے انجام کا بھی گھر شمار کیا جاتا ہے۔ سخت موسم گرمی اور رمضان کریم کے باوجود اپوزیشن جماعتیں حکومت سے سیاسی طاقت آزمائی کی کوئی کسر نہ رکھیں حکومت کو اپوزیشن سے شکست ہزیمت اور شرمندگی سے بچنے کے لئے سیاسی اور قانونی جنگ لڑنا ہوگی۔ طالع ساتویں کیتو راہو سیاسی میدان جنگ کی راہ ہموار کر رہے ہیں۔ طالع کا مالک زحل گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر اچھے اثرات کا حامل نہیں ملک کے سیاسی معاملات میں خرابی تکالیف پریشانیاں آئیں۔ سیاسی پارٹیوں کی ڈسپلن کی خلاف ورزیاں عام ہونے سے سیاسی ایوان مچھلی منڈیوں کا سماں پیش کریں مشترکہ ایوان وصوبائی ایوان خصوصاً K. P.K. میں نوکنفیڈنس ووٹ کی سازشیں ملکی سیاست پر گہرے اثرات مرتب کرے۔ بعض وزراء استعفیٰ دیں یا ان سے لیا جائے گورنمنٹ چلانے میں رکاوٹیں مشکلات اور عوام سیاست دانوں میں حکومت مزید غیر مقبول ہو حکومت کے مستعفی ہونے اور نئے انتخابات جلد کرائے جانے کی افواہیں عام گردش کرتی رہیں۔

**زائچہ فل مون:**۔ زائچہ فل مون پہلے قمر شمس ساتویں گھروں پر قابض جبکہ قمر درعقرب یہاں نویں عدلیہ کا حاکم ہو کر نہایت کمزور ہے۔ اہم قانونی فیصلے عوام میڈیا کی زبان خاص وعام پر جاری رہیں۔ سیاسی نجوم میں پہلا گھر عموماً پوری قوم کی نشاندہی کرتا ہے جبکہ ساتواں گھر خارجہ امور بین الاقوامی ٹریڈ غیر ملکی جھگڑے اور تنازعے راہو زحل اور کیتو مریخ کو مکمل ناظر ہونے سے ناگہانی حادثات اموات ایکسڈنٹ آگ لگنے کے واقعات اچانک بڑھ سکتے ہیں۔ سیاست دانوں حکمرانوں کے درمیان مزاحمتی جنگ کا سا سامان رہے۔ متعدد افطار پارٹیاں سیاسی رنگ اختیار کریں اور رمضان کے تقدس کا خیال بھی نہ رکھا جائے ستارہ مشتری گیارہویں کمزور اور رجعت یافتہ ہونے سے مذہبی اور فنانس کے بارے میں اعتراضات تنازعات اسکینڈل حکومت کی سبکی کا باعث بنیں۔ حکومت خصوصاً وزیراعظم کے خلاف عدم اعتماد جیسے سیاسی تنازعے ہنگاموں کی تعداد میں پارلیمنٹ کے اندر اور باہر اضافہ ہو۔

**دیگر ممالک:**۔ افغانستان میں مذہبی انتہا پسندی بڑھنے سے معروف مذہبی شخصیات نشانہ بنیں اس کے علاوہ داعش کے ٹھکانوں پر بھی مسلسل حملے جاری رہیں۔

**قمر در عقرب** اس نحس وقت کی ابتداء 05 جون 15 بجکر 45 منٹ، خاتمہ 08 جون 03 بجکر 59 منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔



# خواجہ غریب نواز کانفرنس

از تحریر: معین الحق علوی، جنرل سیکرٹری مرکزی مجلس چشتیہ پاکستان

پاکستان میں یہاں آستانوں پر آپ کے عرس کی تقریب کا اہتمام ہوتا ہے وہاں عوامی سطح پر بھی آپ کی دینی وروحانی خدمات کوخراج تحسین پیش کرنے اورآپ کی تعلیمات کے پرچار کیلئے خواجہ غریب نواز کانفرنسوں کا اہتمام کیا جاتا ہے اسی سلسلہ سے جڑی ہوئی ایک پُروقار روحانی اور بلاشبہ پاکستان میں ایک بڑی تقریب مرکزی مجلس چشتیہ پاکستان کے زیر اہتمام خواجہ غریب نواز انٹرنیشنل کانفرنس ایکسپو سنٹر لاہور میں ہوتی ہے۔ جس کے میزبان اور بانی ہونے کا شرف امیر مرکزی مجلس چشتیہ پاکتان صاحبزادہ حاجی پیر طارق ولی صاحب سجادہ نشین درگاہ پیر سید علی حیدر شاہ گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کو حاصل ہے۔ جن کی کوشش سے انڈیا و پاکستان سے بالخصوص سلسلہ چشتیہ کی درگاہوں کے سجادہ نشین، دوسرے معروف سلاسل کے سجادہ نشین علمائے کرام، ملکی اور غیر ملکی دانشور و دیگر مذاہب کے امیر شرکت کرتے ہیں۔ اس کانفرنس کے اہتمام کے رفقاء میں ان اہم اراکین مجلس چشتیہ برکات احمد نیاز پروفیسر محمد احمد اعوان پرنسپل گورنمنٹ کالج ، میاں ہارون رشید چارٹرڈ اکاؤنٹنٹ رضا المصطفیٰ پرنسپل ہوپ، اور بندہ ناچیز کوشامل ہونے کا شرف حاصل ہوتا ہے۔

شاہ است حسینؑ پادشاہ است حسینؑ<br>
دین است حسینؑ دین پناہ است حسینؑ<br>
سرداد نہ داد دست در دست یزید<br>
حقا کہ بنائے لا الہ است حسینؑ

حسب سابق امسال بھی یہ روحانی وجدانی کانفرنس 9 اپریل کو ایکسپو سنٹر لاہور میں منعقد ہوئی۔ جس کی صدارت دیوان سید آل حبیب علیخاں اولاد پاک وسجادہ نشین درگاہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی غریب نواز نے کی۔ پاکستان میں سلسلہ چشتیہ کی سب سے بڑی درگاہ حضرت بابا فرید مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ پاکپتن شریف کے سجادہ نشین دیوان احمد مسعود چشتی جو کہ تاجدار بزم تھے اُن کے علاوہ کانفرنس میں وارثان محتابانِ ولایت کی ایک کہکشاں سجی ہوئی تھی۔ ان سب کا ذکر کرنے کیلئے کئی صفحات درکار ہونگے اسلئے آسمان ولایت کے چند ستاروں کا ذکر پیشِ نظر ہے برصغیر پاک وہند کے اوّل بزرگ حضرت سید میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد پاک وسجادہ نشین حضرت شہزادہ سید انتظار حسین زنجانی ہمراہ صاحبزادہ حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی، حضرت سلطان فیاض الحسن سجادہ نشین آستانہ سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید فرید الدین فخری چشتی سجادہ نشین اورنگ آباد انڈیا، حضرت انصار احمد عثمانی اولاد پاک سجادہ نشین حضرت جلال الدین کبیر اولیا پانی پت انڈیا، حضرت خواجہ قطب الدین فریدی سجادہ نشین گڑھی شریف (چیئرمین نیشنل مشائخ کونسل) رحیم یار خان، حضرت سید حافظ مظہر حسین چشتی۔ حضرت خواجہ اسرار الحق چشتی نظامی، حضرت سید ریاض حسین شاہ صاحب راولپنڈی، حضرت سائیں محسن فقیر صاحب کالیام شریف حضرت پیر محمد علی قادری (پرنسپل قادری لاء کالج) سیالکوٹ، حضرت پیر غلام علی چشتی شیخوپورہ، حضرت حافظ محمد زبیر نظامی فیصل آباد، حضرت پیر غلام مصطفیٰ قادری المعروف گجر پیر فیصل آباد، حضرت پیر اختر رسول قادری، حضرت پروفیسر سبطین شاہ شاہجہانی اسلام آباد، پاسبانِ ناموسِ محراب ومنبر علامہ حضرت مفتی انتخاب نوری مشیر وزیر اعلیٰ پنجاب، حضرت علامہ محمد علی ضیا، علامہ حضرت محمد اصغر جماعتی، علامہ حافظ محمد عدالت حسین چشتی، حضرت مفتی سید عاشق حسین شاہ صاحب، حضرت مفتی حسیب احمد، حضرت علامہ مفتی اعجاز احمد قادری، حضرت علامہ افتخار سیالوی ودیگر کے علاوہ عظیم ہمسایہ برادر اسلامی ملک ایران کے ڈائریکٹر خانہ فرہنگ ایران محترم جناب آغا مہدی ربانی، محترم جناب پروفیسر ڈاکٹر درمش بلگر صاحب (ترکی) اور حافظ امیر علی اعوان کوارڈینیٹر مسلم لیگ (ن) سردار جنم سنگھ، مہاراج بھگت لعل داس کھوکھر نے شرکت فرمائی۔

آغاز کانفرنس کی تلاوت کا شرف قاری المقری فضیلت الشیخ خالد محمود امام جبلِ اُحد مدینہ منورہ کو حاصل ہوا۔ حکیم محمد عظیم مغل ومبشر حسین قادری فہیم الحق علوی نے بحضور نذرانہ عقیدت نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ومولا علی علیہ السلام خواجہ غریب نواز پیش کرنے کا شرف حاصل کیا۔ معروف سجادگان، دانشور، علماء کرام نے افکار خواجگان اور آج کے حالات پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا کہ اگر دنیا کو امن کا گہوارہ بنانا ہے۔ دہشت گردی ختم کرنا ہے، بین المسالک بین المذاہب کے درمیان ہم آہنگی کو پیدا کرنا ہے تو ہمیں اولیاء اللہ کی خانقاہوں سے اپنا رشتہ استوار کرنا ہوگا۔ اللہ کے ان سفیروں کی تعلیمات جن میں پیغام محبت ہے کو عام کرنا ہوگا۔

از تحریر: مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی

# اللھم بلغنا رمضان — استقبال رمضان

حمد وصلوٰۃ کے بعد استقبال رمضان کے بارے میں چند معروضات قرآن و حدیث کی روشنی میں پیش کرنے سے قبل ایک تمہیدی بات عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں، شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا مہاجر مدنیؒ نے ارشاد فرمایا کہ نبی کریم ﷺ کی رحمت للعالمین ذات نے مسلمانوں کے لئے ہر باب میں جس قدر فضائل اور ترغیبات ارشاد فرمائی ہیں، ان کا اصل شکریہ اور قدردانی تو یہ ہوتی کہ ہم ان پر مر مٹتے مگر ہماری کوتاہیاں اور دینی بے رغبتی اس قدر روز افزوں ہیں کہ ان پر عمل تو درکنار، ان کی طرف التفات اور توجہ بھی نہیں رہی، حتیٰ کہ لوگوں کو ان کا علم بھی بہت کم ہوگیا ہے۔ چنانچہ فضائل رمضان کے سلسلہ میں جو ارشادات آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمائے ہیں، اگر رمضان المبارک سے قبل ان کا استحضار کر لیا جائے تو اللہ کی رحمت سے کیا بعید کہ اپنے محبوب کے کلام کی برکت سے ہم لوگوں کو مبارک مہینہ کی کچھ قدر اور اس کی برکات کی طرف کچھ توجہ ہو جائے، نیک اعمال کی زیادتی اور بداعمالیوں کی کمی کا ذریعہ بن جائے۔ رمضان المبارک کا مہینہ مسلمانوں کے لئے حق تعالیٰ شانہ کا بہت بڑا انعام ہے، مگر جب ہی کہ اس انعام کی قدر بھی کی جائے۔ ورنہ ہم جیسے محروموں کے لئے ایک رمضان نہیں کئی رمضان بھی گزر جائیں تو کوئی فائدہ نہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو ان نیک اور بابرکت لمحات کی قدردانی نصیب فرمائے۔ ایک حدیث میں ہے کہ اگر لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ رمضان کیا چیز ہے تو میری اُمت یہ تمنا کرے کہ سارا سال رمضان ہی ہو جائے۔ ہر شخص سمجھتا ہے کہ پورا سال روزے رکھنا ایک مشکل کام ہے لیکن حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ لوگ اس کی تمنا کرنے لگیں۔

ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ رمضان المبارک کے روزے اور ہر مہینے میں تین روزے رکھنا دل کے کھوٹ اور وساوس کو دور کرتا ہے، آخر کوئی بات تو ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم رمضان المبارک کے مہینے میں جہاد کے سفر میں باوجود نبی کریم ﷺ کے بار بار افطار (روزہ نہ رکھنے) کی اجازت کے روزہ کا اہتمام فرماتے حتیٰ کہ حضور اکرم ﷺ کو حکماً منع فرمانا پڑا، نبی کریم ﷺ کی ایسی بہت سی احادیث اور سینکڑوں روایات مختلف انواع کے فضائل نقل کئے گئے ہیں، جن کا احاطہ خارج از امکان ہے۔

رمضان المبارک اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک معزز اور بابرکت (مہینہ) مہمان ہے، جو ہمارے لئے بہت سی برکتیں اور اللہ تعالیٰ کی نعمتیں لے کر آتا ہے۔ چنانچہ دنیا کا قاعدہ ہے کہ مہمان جس قدر معزز اور گراں قدر ہوتا ہے، اسی قدر اس کی آمد کی تیاریاں کی جاتی ہیں اور اسی قدر اس کی شایانِ شان اس کا استقبال کیا جاتا ہے، تمام تر کوششوں اور کاوشوں کے باوجود ڈر اور خدشہ لگا رہتا ہے کہ کہیں مہمان کے استقبال میں کمی واقع نہ ہو جائے اور مہمان بجائے خوش ہونے کے ناراض ہو کر نہ چلا جائے کہ میرے شایانِ شان استقبال اور انتظام نہیں کیا، خصوصاً اس مہمان کے لئے زیادہ اہتمام کیا جاتا ہے، جس کے انتظار میں ایک عرصہ دراز گزر چکا ہوتا ہے، اس کی آمد کی آرزو اور تمنا شدت سے ہوتی ہے، بالخصوص جب وہ بہت سے تحائف بھی لے کر آئے۔

رمضان المبارک کے مہینے کی شان اور عظمت کا اندازہ آنحضرت ﷺ کے اس ارشاد سے لگایا جا سکتا ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ آنحضرت ﷺ جب بھی رجب کا چاند دیکھتے تو یہ دُعا فرمایا کرتے تھے۔ ''اللھم بارك لنا فی رجب و شعبان و بلغنا الی رمضان'' ترجمہ: اے اللہ ہمارے لئے رجب اور شعبان میں برکت عطا فرما اور ہمیں رمضان المبارک تک پہنچا۔

سبحان اللہ ہمارے آقا اور سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے رمضان المبارک کی کیا شان و شوکت ذکر فرمائی کہ سیّد الانبیاء بذات خود رمضان المبارک کی بابرکت گھڑیوں کا انتظار دو ماہ قبل ہی فرما رہے ہیں، اور حق تعالیٰ شانہ کے حضور دُعا گو ہوتے ہیں کہ: اے میرے مولا میری عمر میں اتنی برکت پیدا فرما کہ میں دو ماہ کی گھاٹی کو صحیح سلامت عبور کر کے اپنے محبوب اور مطلوب (ماہ رمضان)

مہمان تک پہنچ سکوں۔ آخر حضور ﷺ جیسی ذات بابرکات اسی معزز مہمان سے ملاقات کی تمنا کیوں نہ فرماتی جس مہمان (رمضان المبارک) کا تذکرہ خود حق تعالیٰ شانہ اپنے کلام میں فرماتے ہیں:

"شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ ۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ط۔" (البقرہ:185)

انشاء اللہ چند روز کے بعد یہ مہینہ رمضان المبارک شروع ہونے والا ہے اور کون مسلمان ایسا ہوگا جو اس مہینہ کی عظمت و برکت سے واقف نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ نے یہ مہینہ اپنی عبادت کے لئے بنایا ہے اور نہ معلوم کیا کیا نعمتیں اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں پر اس مہینے میں نازل فرمائی ہیں، ہم اور آپ ان نعمتوں اور رحمت کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔ چنانچہ آنحضرت ﷺ نے بھی اپنے جاں نثاران صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے استقبال رمضان کے بارے میں بالخصوص خطبہ ارشاد فرما کر ان مبارک لمحات سے مستفید ہونے کی ترغیب دی اور توجہ مبذول فرمائی۔

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے شعبان کی آخر تاریخ میں ہم لوگوں کو وعظ فرمایا کہ تمہارے اوپر ایک مہینہ آرہا ہے، جو بہت بڑا مہینہ ہے، اس میں ایک رات ہے (شبِ قدر) جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے اللہ تعالیٰ نے اس کی روزہ کو فرض فرمایا اور اس کی رات کے قیام (یعنی تراویح) کو ثواب کی چیز بنایا ہے، جو شخص اس مہینہ میں فرض کو ادا کرے وہ ایسا ہے جیسا کہ غیر رمضان میں ستر فرض ادا کرے۔ یہ مہینہ صبر کا ہے اور صبر کا بدلہ جنت ہے۔ اور یہ مہینہ لوگوں کے ساتھ غم خواری کرنے کا ہے اس مہینہ میں مومن کا رزق بڑھا دیا جاتا ہے۔ جو شخص کسی روزہ دار کا روزہ افطار کرائے اس کے لئے گناہوں کے معاف ہونے اور آگ سے خلاصی کا سبب ہوگا، اور روزہ دار کی مانند اس کو ثواب ہوگا، مگر اس روزہ دار کے ثواب سے کم نہ کیا جائے گا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ ہم میں سے ہر شخص تو اتنی وسعت نہیں رکھتا کہ روزہ دار کو افطار کرائے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ (پیٹ بھر کر کھلانے پر موقوف نہیں) یہ ثواب تو اللہ جل شانہ ایک کھجور سے کوئی افطار کرا دے یا ایک گھونٹ پانی پلا دے یا ایک گھونٹ لسی پلا دے اس پر بھی مرحمت فرما دیتے ہیں، یہ ایسا مہینہ ہے۔

# ایامِ رمضان کے لئے خاص دُعائیں

رمضان کریم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## پہلا عشرہ رحمت

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ

اے میرے ربّ مجھے بخش دے، مجھ پر رحم فرما تو سب سے بہتر رحم فرمانے والا ہے۔

## دُوسرا عشرہ مغفرت

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ

میں اللہ سے تمام گناہوں کی بخشش مانگتا ہوں جو میرا رب ہے اور اُسی کی طرف رجوع کرتا/کرتی ہوں۔

## تیسرا عشرہ نجات

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنَّا

اے اللہ بے شک تو معاف کرنے والا ہے، معاف کرنے کو پسند کرتا ہے پس ہمیں معاف فرما دے۔

## اس کے ساتھ کثرت سے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کا ذکر کریں یہ افضل الذکر ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ یہ افضل الدعا ہے

# کمالاتِ جفر

## (مستحصلہ مفتاح القطب)

از تحریر: سید فضل عباس شاہ، چکوال

محترم زنجانی صاحب کا میں شکر گزار ہوں۔ (1) اپنا سوال جامع اور بامقصد لکھیں اب سوال بسط کرنے کے بعد تمام حروف گن کر ان کی تعداد کے حروف بنا کر سوال میں شامل کریں۔ جس دن سوال کیا جارہا ہو اس دن کے مؤکل کا نام بسط کر کے ان حروف کو سوال کے آگے لکھ دیں ان تمام سطر کو اساس صغیر کہتے ہیں (2) اساس صغیر کا اساس کبیر بنائیں تمام حروف سوال اور اعداد حروف کو جمع کر کے جمیل کبیر حاصل کریں ان میں مزید 20 عدد قانون کا اضافہ کریں ان اعداد کے حروف بنا کر ملفوظی کریں پھر ان میں تعداد حروف اور تعداد نقاط بھی شامل کریں (3) سطر اساس کو ابجد قطب سے نظیرہ دیں (4) سطر نظیرہ ایک بار مؤخر صدر کریں اور ہر حروف کے نیچے تکرار حروف لکھیں ان کا طریقہ یہ ہے اگر کوئی حروف پہلی بار آئے تو اس کے نیچے ایک دوسری بار آئے تو تین اگر پانچویں بار آئے تو دوبارہ ایک لکھیں اس ترتیب سے دوبارہ ۱ ۲ ۳ ۴ لکھیں (5) سطر تکرار کے نیچے سطر عشرات لکھیں عشرات لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ سطر کے آخری حروف سے ۱ ۲ ۳ ۴ تا ۹ تک عدد لکھیں اس کے بعد ۲ سے لکھنا شروع کریں گے جتنے عدد آئیں تحریر کریں مثلاً اب ج د ھ و ز ح ک م س ط غ ق ۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۰ ۲ ۳ ۴ ۵ (6) چھٹی سطر میں ربعات تحریر کریں پہلے چار اعداد کے نیچے ۱۱۱۱ پھر ۲۲۲۲ ۳۳۳۳ ۴۴۴۴ اس کے بعد پانچویں ربع کے اعداد کا مجموعہ لکھیں گے (7) ساتویں سطر میں عدد میزان کے نیچے 3 عدد قانون کے لکھیں اور سطر میزان کے ہر عدد میں سے تین عدد قانون نفی کریں (8) آٹھویں سطر میں سطر ۸ میں سے سطر نمبر ۹ کو منفی کر کے باقی لکھیں (9) نویں سطر میں اعداد مستحصلہ لکھیں اور ان سے تسعات الیقغ کے مطابق حروف مستحصلہ تلاش کر کے لکھیں جو عین جواب کے مطابق ہوگا دسویں سطر میں جو اعداد مرکب ہوں وہ آپس میں جمع ہوں گے یا نفی ہوں گے یا عدد احاد مستحصلہ ہوگا یا عدد عشرات مستحصلہ ہوگا بس یہی دو تین قانون حصول مستحصلہ میں حائل ہیں۔

### (1) جدول مراتب سبعہ

| نمبر مراتب سبعہ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یوم متعلقہ | منگل | جمعہ | بدھ | سوموار | اتوار | جمعرات | ہفتہ |
| ستارہ متعلقہ | مریخ | زہرہ | عطارد | قمر | شمس | مشتری | زحل |
| نام مؤکل | سولدئیل | حزرائیل | وردائیل | تہمقائیل | حعزکائیل | سحائیل | اسمائیل |

### (2) ابجد قطب

| مراتب | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | س | و | ا | ل | ع | د | ی | م | ح | ق | خ | ز | ت | ف |
| نظیرہ قطب | ص | ن | ذ | غ | ر | ب | ش | ک | ض | ط | ھ | ج | ظ | ث |
| مراتب | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

### (3) تسعات القلب

| مراتب تسعات قطب | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف ابجد قطب | س | و | ا | ل | ع | د | ی | م | ح |
| حروف ابجد قطب | ق | خ | ز | ت | ف | ص | ن | ذ | غ |
| حروف ابجد قطب | ر | ب | ش | ک | ض | ط | ھ | ج | ظ |
| | ث | | | | | | | | |

**یاعلیم:**۔کیاپاکستان پیپلز پارٹی دوہزاراٹھاراں کے الیکشن پنجاب سے جیتے گی؟

حروف ۵۲ ب ن، دن جمعرات، عدد ۶، حروف و، مؤکل سلخائیل، حروف س ل خ اا ی ل، نقاط ۳۲، حروف ب ل، اضافہ حروف ب ن وس خ اا ی ل ب ل سوال سمیت تمام حروف کا جمیل کبیر ۳۹۰۲، اضافہ عدد قانون ۲۰، مجموعہ ۳۹۲۲، حروف ب ک ص ج غ ملفوظی کیا، ب اک اف ص ا د ج ی م غ ی ن تعداد حروف ۱۴، حروف دی، ملفوظی د ا ل ی ا، تغداد نقاط ۱۱، حروف ا ی، ملفوظی ا ل ف ی ا

اساس ب ا ک ا ف ص ا د ج ی م غ ی ن د ا ل ی ا ی ا

| اساس | ب | ا | ک | ا | ف | ص | ا | د | ج | ی | م | غ | ی | ن | د | ا | ل | ی | ا | ی | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ قطب | د | ذ | م | ذ | ث | س | ذ | ب | ز | ش | ک | ل | ش | و | ب | ذ | غ | ش | ذ | ش | ذ |
| صدر مؤخر | ش | د | ذ | ذ | ذ | م | ش | ذ | غ | ت | ذ | س | ب | ذ | و | ب | ش | ز | ش | ل | ک |
| عدد تسعات | ۳ | ۶ | ۸ | ۸ | ۸ | ۸ | ۳ | ۸ | ۹ | ۱ | ۸ | ۱ | ۲ | ۸ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۳ | ۴ | ۴ |
| تکرار حروف | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۳ | ۱ | ۲ | ۴ | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۱ | ۲ | ۳ | ۱ | ۴ | ۱ | ۱ |
| عشرات | ۳ | ۲ | ۰ | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۰ | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ربعات | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۴ | ۴ | ۴ | ۴ | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ |
| میزان | ۸ | ۱۰ | ۱۰ | ۲۰ | ۲۱ | ۱۸ | ۱۳ | ۱۹ | ۱۷ | ۸ | ۱۴ | ۵ | ۱۶ | ۲۲ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۲ | ۹ | ۱۱ | ۸ | ۸ |
| عدد منفی | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ |
| عدد باقی | ۵ | ۷ | ۷ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۵ | ۱۰ | ۱۶ | ۱۴ | ۵ | ۱۱ | ۲ | ۱۳ | ۱۹ | ۱۱ | ۱۱ | ۹ | ۶ | ۸ | ۵ | ۵ |
| عدد مستحصلہ | ۵ | ۷ | ۷ | ۷ | ۹ | ۶ | ۱ | ۷ | ۱ | ۵ | ۱ | ۲ | ۴ | ۱ | ۲ | ۲ | ۹ | ۶ | ۸ | ۵ | ۵ |
| ناطق | و | ھ | ن | ھ | م | ط | ا | ی | ا | ف | ق | ب | ک | س | ب | ب | ک | ا | ج | ن | ف |

جواب ہو نہ کامیاب فقط پنجاب فک

**یاعلیم:**۔فتح بیگ بن حوا زوجہ شمیم اختر بنت حوا سے نفرت کرنے کی اصل وجہ کیا ہے؟

تعداد حروف ۵۵، دن ہفتہ، عدد ۷، حروف ذ، مؤکل اسمائیل، حروف ا س م اا ی ل، نقاط ۴۴، دم، کل حروف ہ ن ذ دم اس م اا ی ل سوال سمیت تمام حروف کا جمیل کبیر ۴۲۷۰ + ۲۰ = ۴۲۹۰ حروف بنے ص ر د ع ملفوظی، ص ا د ر ا د ا ل غ ی ن=۱۱ ای، نقاط، ٦ و

اساس، ص ا د ر ا د ا ل غ ی ن ا ل ف ی ا د ا ل

| اساس | ص | ا | د | ر | ا | د | ا | ل | غ | ی | ن | ا | ل | ف | ی | ا | د | ا | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ قطب | س | ذ | ب | ع | ذ | ب | ذ | غ | ل | ش | و | ذ | غ | ث | ش | ذ | ب | ذ | غ |
| صدر مؤخر | غ | س | ذ | ذ | ب | ب | ذ | ع | ش | ذ | غ | ب | ذ | ذ | و | غ | و | ل | ش |
| عدد تسعات | ۹ | ۱ | ۸ | ۸ | ۲ | ۲ | ۸ | ۵ | ۳ | ۸ | ۱ | ۲ | ۸ | ۸ | ۲ | ۹ | ۲ | ۴ | ۳ |
| تکرار حروف | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۱ | ۲ | ۳ | ۱ | ۱ | ۴ | ۱ | ۳ | ۵ | ۶ | ۱ | ۲ | ۲ | ۱ | ۲ |
| ربعات | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۴ | ۴ | ۴ | ۴ | ۱ | ۱ | ۱ |
| عشرات | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ | ۰ | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| میزان | ۲۰ | ۱۱ | ۱۷ | ۱۷ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۶ | ۱۰ | ۸ | ۱۵ | ۱۴ | ۱۶ | ۲۴ | ۲۴ | ۷ | ۱۹ | ۸ | ۸ | ۷ |

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عدد قانون | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ |
| عدد باقی | ۱۷ | ۸ | ۱۴ | ۱۴ | ۷ | ۷ | ۱۳ | ۷ | ۵ | ۱۲ | ۱۱ | ۱۳ | ۱۹ | ۱۹ | ۴ | ۱۶ | ۵ | ۵ | ۴ |
| عدد مستحصلہ | ۷ | ۸ | ۴ | ۴ | ۷ | ۷ | ۳ | ۷ | ۵ | ۲ | ۱ | ۳ | ۹ | ۹ | ۴ | ۶ | ۵ | ۵ | ۴ |
| ناطق | ن | م | ل | ت | ی | ر | ز | ر | ف | خ | س | ا | ا | س | ت | ی | ہ | ف | ک |

جواب مخالف (دشمن) سیارہ نفرت کا ذلت

**یا علیم**:۔ دین کو پناہ دینے والا کون ہے؟

بسط حرفی، دی ن ک و پ ا ہ د ی ن ے و ا ل ا ک و ن ہ ے، حروف ۲۲، ب ک ، دن جمعرات، عدد ۶، حروف و مؤکل سلخائیل، حروف س ل خ ا ا ی ل، نقاط ۱۹، حروف ط ی، سوال سمیت تمام حروف کا جمیل کبیر ۱۱۳۰ + ۲۰ = ۱۱۵۰، حروف ن ق ا غ ملفوظی کیا ن و ن ق ا ف ا ل ف غ ی ن، تعداد ۱۲ اب ی= ب ا ی ا، تعداد نقاط ۱۳، حروف ج ی، ملفوظی ج ی م ی ا

| | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ن | و | ن | ق | ا | ف | ا | ل | ف | غ | ی | ن | ب | ا | ی | ا |
| نظیرہ قطب | و | ن | و | ط | ذ | ش | ذ | غ | ط | ل | ش | و | د | ذ | ش | ذ |
| صدر مؤخر | ذ | و | ش | ن | ذ | و | د | ط | و | ذ | ش | ث | ل | ذ | ث | غ |
| عدد تسعات | ۸ | ۲ | ۳ | ۷ | ۸ | ۲ | ۶ | ۹ | ۲ | ۸ | ۳ | ۱ | ۴ | ۸ | ۱ | ۹ |
| تکرار حروف | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۱ | ۱ | ۳ | ۳ | ۴ | ۱ | ۱ | ۴ | ۲ | ۱ |
| عشرات | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ | ۰ | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ربعات | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۴ | ۴ | ۴ | ۴ |
| میزان | ۱۶ | ۹ | ۹ | ۱۲ | ۱۴ | ۷ | ۹ | ۲۱ | ۱۶ | ۲۱ | ۱۵ | ۱۵ | ۱۳ | ۱۹ | ۹ | ۱۵ |
| عدد منفی | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ |
| عدد باقی | ۱۳ | ۶ | ۶ | ۹ | ۱۱ | ۴ | ۶ | ۲۱ | ۱۳ | ۱۸ | ۱۶ | ۷ | ۱۰ | ۱۶ | ۶ | ۱۲ |
| عدد مستحصلہ | ث | ا | ب | غن | ی | ت | د | ا | ش | ح | ب | ن | س | ی | د | ا |
| ترتیب | ث | ا | ب | ت | د | ی | ن | ب | ا | د | ش | ا | ہ | ح | س | ین |

الجواب ثابت دین بادشاہ حسینؑ

میدان کربلا میں حضرت امام حسینؑ نے (72) تن دے کر اور آخری سجدہ میں ثابت کر دیا دین کو بچا کر تمام انبیاءؑ حضرت امام حسینؑ کے ممنون ہیں اجمیر شریف نے فرمایا۔

شاہ است حسینؑ دین پناہ است حسینؑ

سرداد نہ داد دستِ در دستِ یزید

حقا کہ بنا لاالہ است حسینؑ

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ جون 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2017**ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظراتِ سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؒ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ یَارِجَالُ الۡغَیۡبِ وَیَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَةِ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِقُوَّةٍ وَّ نۡظُرُوۡنِیۡ بِنَظۡرَةٍ یَا رُقَبَاءُ یَا نُقَبَاءُ یَا نُجَبَاءُ یَا اَبۡدَالُ یَا اَوۡتَادُ یَا قُطۡبُ یَا غَوۡثُ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِحُرۡمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللهُ عَلَیۡهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ اَجۡمَعِیۡنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**تثلیث زہرہ زحل**: اس سعد وقت کی ابتداء 31 مئی 20 بجکر 41 منٹ، مکمل نظر یکم جون 20 بجکر 23 منٹ اور خاتمہ نظر 2 جون 19 بجکر 54 منٹ پر ہوگا۔ تسخیر حکام، مالکان، افسران بالا کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۲ |

**تثلیث شمس مشتری**: اس سعد وقت کی ابتداء 2 جون 20 بجکر 38 منٹ، مکمل نظر 3 جون 21 بجکر 12 منٹ اور خاتمہ نظر 4 جون 21 بجکر 51 منٹ پر ہوگا۔ تعمیر و ترقی ہر قسم، ترقی عزت و ثروت، دولت، نزدیکی سلاطین وافسران بالا کیلئے سورۃ یٰسین سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۵۳۵۰ | ۱۴۷۶۰۴ | ۱۸۴۵۰ |
| ۱۲۹۱۵۴ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۲۲۵۰ |
| ۳۶۹۰۰ | ۷۳۸۰۰ | ۱۱۰۷۰۴ |

**تسدیس زہرہ مریخ**: اس سعد وقت کی ابتداء 6 جون 18 بجکر 54 منٹ، مکمل نظر 6 جون 20 بجکر 41 منٹ اور خاتمہ نظر 12 جون 18 بجکر 30 منٹ پر ہوگا۔ رجوع زوجین، ناراضگی کے خاتمہ، پیار و الفت کے لئے مؤثر وقت ہوگا۔ سورۃ یوسف کے نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۲ |

**تثلیث عطارد مشتری**: اس سعد وقت کی ابتداء 13 جون 9 بجکر 7 منٹ، مکمل نظر 13 جون 20 بجکر 44 منٹ اور خاتمہ نظر 14 جون 8 بجکر 18 منٹ پر ہوگا۔ ترقی وحصول علوم ہر قسم، کشادگی ذہن، علم و ہنر، صنعت و حرفت کی ترقی کیلئے سورۃ یٰسین کے نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۵۳۵۰ | ۱۴۷۶۰۴ | ۱۸۴۵۰ |
| ۱۲۹۱۵۴ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۲۲۵۰ |
| ۳۶۹۰۰ | ۷۳۸۰۰ | ۱۱۰۷۰۴ |

**مقابلہ شمس زحل**: اس نحس وقت کی ابتداء 14 جون 15 بجکر 58 منٹ، مکمل نظر 15 جون 15 بجکر 18 منٹ اور خاتمہ نظر 16 جون 14 بجکر 38 منٹ پر ہو گا۔ دو حاسدین یا ناجائز محبت کرنے والوں کے مابین نفاق کیلئے سورۃ مائدہ کی آیت کا درج ذیل عمل ساعت زحل میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

والقینا بینہم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ
محمد اللہ
اللہ اللہ
محمد اللہ
فلاں بن فلاں مابین فلاں بن فلاں میں نفاق ہو

**قران شمس عطارد**: جدید علم نجوم میں اس سعد نظر کی ابتداء 20 جون 23 بجکر 53 منٹ، مکمل نظر 21 جون 19 بجکر 14 منٹ اور خاتمہ نظر 22 جون 14 بجکر 54 منٹ پر ہوگا۔ طلبہ اساتذہ یا پرائز بانڈ کے نمبرز نکالنے والے دوست یا اکاؤنٹنٹ، کمپیوٹر سے تعلق رکھنے والے اپنی ذہانت، قابلیت کو بڑھانے کیلئے سورۃ طٰہٰ کی آیت کا نقش بنا کر با پرہیز پاس رکھیں۔

| چال نقش | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | |
|---|---|---|
| علماً | رب | زدنی |
| رب | زدنی | علماً |
| زدنی | علماً | رب |

**تربیع مریخ مشتری**: اس نحس وقت کی ابتداء 23 جون 19 بجکر 54 منٹ، مکمل نظر 25 جون 11 بجکر 7 منٹ اور خاتمہ نظر 27 جون 2 بجکر 41 منٹ پر ہوگا۔ دشمن میں نفاق و عذاب پیدا کرنا ضروری ہو تو سورۃ فیل کے نقش سے استفادہ حاصل کریں۔

(نقش آگے دیا جارہا ہے)

**تربیع عطارد مشتری**: اس نحس وقت کی ابتداء 27 جون 11 بجکر 38 منٹ، مکمل نظر 27 جون 23 بجکر 20 منٹ اور خاتمہ نظر 28 جون 11 بجکر 7 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مخالفین کی زبان بندی، املاک کو خراب یا مبتلائے گردش کرنے کیلئے ضروری ہو تو سورۃ فیل کے خالی البطن نقش سے استعفادہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۶۴ | ۳۹۰۷ | ۴۴۸ |
| ۳۴۱۹ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۴۴۰ |
| ۹۷۶ | ۱۹۵۲ | ۲۹۳۱ |

**قران عطارد مریخ**: اس نحس وقت کی ابتداء 28 جون 7 بجکر 59 منٹ، مکمل نظر 29 جون صفر بجکر 54 منٹ اور خاتمہ نظر 29 جون 17 بجکر 54 پر ہوگا دو حاسدین میں نفاق کیلئے ضروری ہو تو درج ذیل عمل لکھ کر ویران درخت یا احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

والقینا بینہم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ
محمد اللہ
اللہ اللہ
محمد اللہ
فلاں بن فلاں مابین فلاں بن فلاں میں نفاق ہو

مجربات دُعائیں علیہ وآلہ وسلم

# دُعا کے عشر آداب

(گزشتہ سے پیوستہ)

ازتحریر: مفتی طالب حسین کرمانی، چک منگل وہاڑی

میں لفاظی سے کام لے رہا تھا۔ بزرگ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: بارگاہ خدا میں مبالغہ آرائی کرتے ہو۔ گواہ رہو میں نے حضرت حبیب عجمی رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا آپ رحمۃ اللہ علیہ کی دُعا میں اس سے زیادہ الفاظ نہیں ہوتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنَا جَیِّدِیْنَ اَللّٰھُمَّ لَا تُفْضِحْنَا یَوْمَ الْقِیَامَۃِ اللّٰھُمَّ وَفِّقْنَا لِلْخَیْرِ۔ ترجمہ: اے اللہ تعالیٰ ہمیں مخلص بندہ بنا اے اللہ تعالیٰ ہمیں روز قیامت رسوا ہونے سے بچانا اے اللہ تعالیٰ ہمیں بھلائی کی توفیق عطا فرما۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ قبولیتِ دُعا کے حوالے سے مشہور تھے اور اطراف کے لوگ آپکی معیت میں دُعائیں مانگتے تھے بعض بزرگان دین فرماتے ہیں۔ دُعا عاجزی اور محتاجی کی زبان سے مانگو۔ فصاحت و بلاغت کی زبان سے نہیں۔ منقول ہے علما و ابدال کی دُعا سات کلمات سے زیادہ نہ ہوتی اس کی دلیل سورۃ بقرہ کی آخری آیات ہیں، اللہ تعالیٰ نے اپنے مومن بندوں کو دُعا کا طریقہ بتاتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ یوں عرض کیا جائے۔

ربنا لا تواخذنا ان نسینا او اخطانا ج ربنا ولا تحمل علینا اصرا کما حملته علی الذین من قبلنا ج ربنا ولا تحملنا مالا طاقة لنا به ج واعف عنا وقفة واغفرلنا وارحمنا انت مولنا فانصرنا علی القوم الکافرین ○ (پ ۳ سورة البقره آیت ۲۸۶)

ترجمہ: اے رب ہمارے ہماری پکڑ نہ کر اگر ہم بھولیں یا چوکیں اے رب ہمارے اور ہم پر بھاری بوجھ نہ رکھ جیسا کہ تو نے ہم سے اگلوں پر رکھا تھا اے رب ہمارے اور ہم پر وہ بوجھ نہ ڈال جس کی ہمیں سہار نہ ہو اور ہمیں معاف فرما دے۔ اور بخش دے اور ہم پر رحم کر تو ہمارا مولیٰ ہے تو کافروں پر ہمیں مدد دے۔

کیونکہ اللہ تعالیٰ نے کسی بھی مقام پر بندوں کو اس سے زیادہ دُعا تعلیم نہیں فرمائی۔ جان لیجئے سجع (یعنی قافیہ بندی) سے مراد پر تکلف کلام کرنا ہے۔ جو کہ عجز و احتیاج کے خلاف ہے۔ ہاں مسنون دُعاؤں میں بھی ہم وزن کلمات ہوتے ہیں لیکن ان میں تکلف نہیں ہوتا جیسا کہ سرور کائنات شاہ موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم کردہ درج ذیل دُعا اور اس کی مثل اور دُعائیں۔ اَسْئَلُکَ الْاَمْنَ یَوْمَ الْوَعِیْدِ وَالْجَنَّۃَ یَوْمَ الْخُلُوْدِ مَعَ الْمُقَرَّبِیْنَ الشُّھُوْدِ وَالرُّکَّعِ السُّجُوْدِ الْمُوْفِیْنَ بِالْعُھُوْدِ اِنَّکَ رَحِیْمٌ وَّ دُوْدٌ وَاِنَّکَ تَفْعَلُ مَا تُرِیْدُ○

اے اللہ تعالیٰ میں روز جزا امن کا اور ہمیشگی کے دن مقربین وشاہدین اور رکوع و سجود کرنے والوں اور وعدہ پورا کرنے والوں کے ساتھ جنت کا سوال کرتا ہوں بے شک تو رحم فرمانے والا اور محبت کرنے والا ہے اور تو جو چاہتا ہے کرتا ہے۔ (سنن الترمذی، کتاب الدعوات، الحدیث، ۳۴۳، ج۵، ص ۲۶۵)

لہٰذا مسنون و منقول دُعاؤں پر اکتفا کرنا چاہئے یا بغیر کسی سجع و تکلف کے عاجزی اور خشوع کے ساتھ دُعا مانگنی چاہئے کیونکہ اللہ تعالیٰ عاجزی پسند کرتا ہے۔

## خوف و امید سے دُعا مانگنے کے متعلق دو فرامین باری تعالیٰ

دُعا گو عاجزی و انکساری کرنے والا اور امید و خوف رکھنے والا ہو۔ انھم کانوا یسرعون فی الخیرت ویدعوننا رغبا و رھبا ط (پ ۱۷ سورۃ الانبیاء آیت ۹) ترجمہ: بے شک وہ بھلے کاموں میں جلدی کرتے تھے اور ہمیں پکارتے تھے امید اور خوف سے کنزالایمان ادعوا ربکم تضرعا و خفیة ط (پ ۸ سورۃ الاعراف، آیت ۵۵) ترجمہ: اپنے رب سے دُعا کرو گڑ گڑاتے اور آہستہ۔ حدیث پاک میں ہے اللہ تعالیٰ جب کسی بندے کو محبوب بناتا ہے تو اسے مبتلائے آلام کر دیتا ہے تا کہ اس کی گریہ وزاری سنے۔ (فردوس الاخبار للویمی، باب الالف، الحدیث ۹۷۵، ج ۱، ص ۱۴۴)

## کامل یقین کے ساتھ دُعا مانگنے سے متعلق تین فرامین مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

دُعا کی قبولیت کا یقین اور امید واثق ہو۔ جب تم میں سے کوئی دُعا مانگے تو یہ نہ کہے کہ اے اللہ اگر چاہے تو میری مغفرت فرما تو چاہے تو مجھ پر رحم فرما۔ بلکہ اسے

کامل یقین کے ساتھ دُعا کرنی چاہئے کیونکہ اللہ تعالیٰ کو کوئی مجبور کرنے والا نہیں۔ (صحیح مسلم، کتاب الذکرو دُعا، الخ باب العزم بالدعاء الخ، الحدیث ۲۶۷۹، ص ۱۴۴۴) جب تم میں سے کوئی دُعا کرے تو خوف رغبت ظاہر کرے کیونکہ اللہ تعالیٰ عزوجل کے لئے کچھ بھی مشکل نہیں۔ (الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان، کتاب الدقائق، باب الادعیۃ، الحدیث، ۸۹۳، ج ۲، ص ۱۲۷)

اللہ تعالیٰ سے اس حال میں دُعا مانگو کہ تمہیں اس کی قبولیت کا یقین ہو اور جان لو کہ اللہ تعالیٰ غافل دل کی دُعا قبول نہیں کرتا۔ (سنن الترمذی، کتاب الدعوات، الحدیث ۳۴۹۰، ج۵، ص ۲۹۲)

حضرت سیّدنا سفیان بن عینہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ تم اپنی ذات میں کوئی برائی پا کر دُعا سے باز نہ رہو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے سب سے بری مخلوق شیطان کی بھی دُعا قبول فرمائی۔ اسے اللہ تعالیٰ نے حکایت ذکر کیا چنانچہ ارشاد فرمایا۔ قال انظرنی الی یوم یبعثون ۝ قال انک من المنظرین ۝ (پ۸، سورۃ الاعراف، آیات ۱۵، ۱۴) ترجمہ: بولا مجھے فرصت دے اس دن تک کہ لوگ اُٹھائے جائیں۔ فرمایا تجھے مہلت ہے۔ کنزالایمان۔

سوال کرنے میں اصرار کرے اور اپنی دُعا تین دفعہ دہرائے، حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ رسول کریم رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب بھی دُعا یا سوال کرتے تین مرتبہ کرتے۔ (صحیح مسلم، کتاب الجہاد و لیسر، باب مالقی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الخ الحدیث، ۱۷۹۴، ص ۹۹۱) قبولیت دُعا میں تاخیر نہ سمجھے جیسا کہ سرکارِ دو عالم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ جب تک تم جلد بازی کرتے ہوئے یوں نہ کہو کہ میں نے دُعا کی لیکن قبول نہ ہوئی اس وقت تک تمہاری دُعا قبول کی جاتی رہے گی۔

جب دُعا مانگو تو اللہ تعالیٰ سے بہت زیادہ سوال کرو کیونکہ تم کریم ذات کو پکار رہے ہو۔ (صحیح مسلم، کتاب الذکر و الدعا ...... الخ باب بیان انہ یستحاب الدعیٰ ...... الخ الحدیث ۲۷۳۵، ص ۱۴۶۳ باختصار)

ایک بزرگ فرماتے ہیں، میں بیس سال سے بارگاہ الٰہی میں ایک دُعا کر رہا ہوں اگرچہ ابھی تک قبول نہیں ہوئی لیکن مجھے اس کے قبول ہونے کا یقین ہے۔ رب تعالیٰ کی بارگاہ میں میرا سوال یہ ہے کہ وہ مجھے بے مقصد کاموں کو چھوڑنے کی توفیق عطا فرمادے۔

## دُعا کی قبولیت ظاہر ہونے یا نہ ہونے پر پڑھے جانے والے کلمات

حضور پُرنور شافع یوم النشور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمانِ تقرب نشان ہے تم میں سے جب کوئی اپنے رب تعالیٰ سے دُعا مانگے اور اسکے قبول ہونے کا علم ہو جائے تو یوں کہے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ بِنِعْمَتِہٖ تَتِمُّ الصّٰلِحَاتِ۔ ترجمہ: تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جس کی نعمت سے نیکیاں مکمل ہوتی ہیں۔ اور جسے تاخیر محسوس ہو تو وہ کہے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی کُلِّ حَالٍ۔ ترجمہ: ہر حال میں اللہ تعالیٰ کا شکر ہے۔ (کنز العمال، کتاب الاذکار، الباب الناس فی الدعا، الحدیث ۳۱۷۹، ج ۲، ص ۳۳)

دُعا کا آغاز ذکر اللہ سے کیا جائے نہ کہ سوال سے کہ حضرت سیدنا سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ میں نے رسول اکرم نور مجسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دُعا کا آغاز انہی کلمات سے کرتے سنا۔ سُبْحٰنَ رَبِّیَ الْعَلِیِّ الْاَعْلَی الْوَھَّابِ۔ ترجمہ: میرا رب پاک بلند اور عطا فرمانے والا ہے۔ (المسند للامام احمد بن حنبل مسند المومنین، الحدیث ۱۶۵۴۸، ج۵، ص ۵۶۱)

## دُعا کی قبولیت کا سبب

حضرت سیدنا ابوسلیمان دارانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی فرماتے ہیں۔ جو شخص بارگاہ رب العزت میں اپنی کوئی حاجت پیش کرنا چاہے تو وہ اپنی دُعا کے اوّل و آخر درود پاک پڑھے بے شک اللہ تعالیٰ درود شریف قبول فرماتا ہے تو اس کی یہ شان نہیں کہ وہ بیچ کی دُعا رد کر دے، ایک روایت میں ہے کہ رسول کریم رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب تم اللہ تعالیٰ سے کسی حاجت کا سوال کرو تو ابتداء مجھ پر درود بھیجو اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کی شان کریمی یہ نہیں کہ اس سے دو حاجتیں طلب کی جائیں وہ ایک کو تو پورا فرمادے اور دوسری کو رد کر دے۔ (قوت القلوب، الفصل الثالث فی ذکر عمل لمدید ....... الخ، ج ۱، ص ۱۵، یقضی، بدلہ، یعطی)

یہ روایت حضرت سیدنا شیخ ابوطالب مکی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب قوت القلوب میں نقل کی ہے۔ اس ادب کا تعلق باطن سے ہے اور قبولیت دُعا میں یہی اصل ہے۔ یعنی توبہ کرنا ظلماً لیا ہوا مال واپس کرنا اور اپنی پوری کوشش سے اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہونا۔ یہ دُعاؤں کی قبولیت کا قریبی سبب ہے۔

# مجربات دُعائیں

## رمضان المبارک کیلئے

**قارئین کرام** میں آپکو انبیائے کرام اور بزرگان دین سے منقول دعائیں تحریر کررہا ہوں تاکہ ہرانسان اس سے مستفید ہوسکے اور میرے لئے دعائے خیر فرمائے۔

## دُعا حضرت سیّدنا آدم علیہ السلام

### رنج والم اور محتاجی سے نجات کی دُعا

ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ قبول کرنا چاہی تو آپ علیہ السلام نے سات مرتبہ بیت اللہ شریف کا طواف کیا اس وقت کعبہ کی عمارت نہ تھی بلکہ وہاں ایک سرخ ٹیلہ تھا پھر آپ نے کھڑے ہوکر دو رکعت نفل ادا کئے اور یوں دُعا کی۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَعلَمُ سِرِّی وَعَلَانِیَتِی فَاَقبِل مَعذِرَتِی وَتَعلَمُ حَاجَتِی فَاَعطِنِی سُؤَالِی وَ تَعلَمُ مَا فِی نَفسِی فَاغفِرلِی ذُنُوبِی اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسئَلُکَ اِیمَاناً یُّبَاشِرُ قَلبِی وَیَقِیناً صَادِقاً حَتّٰی اَعلَمَ اَنَّہٗ لَن یُّصِیبَنِی اِلَّا مَا کَتَبتَہٗ عَلَیَّ وَ الرِّضَا بِمَا قَسَمتَہٗ لِی یَاذَاالجَلَالِ وَالاِکرَام ۝ ترجمہ: اے اللہ تعالیٰ تو میرے ظاہر و باطن سے واقف ہے میرا عذر قبول فرما۔ میری حاجت جانتا ہے۔ میرا سوال پورا فرما۔ میرے دل میں کیا ہے۔ تو اس سے بھی باخبر ہے میری لغزشیں معاف فرما۔ اے اللہ تعالیٰ میں تجھ سے پختہ ایمان اور یقین صادق کا سوال کرتا ہوں حتیٰ کہ مجھے یقین ہوجائے کہ مجھے کوئی مصیبت نہیں پہنچ سکتی سوا اسکے جو تونے (اپنے علم ازلی سے) میرے مقدر میں لکھ دی۔ اے عظمت و بزرگی والے تونے میری جو قسمت بنائی ہے۔ اس پر راضی رہنے کی توفیق عطا فرما۔

اللہ تعالیٰ نے حضرت سیّدنا آدم علیہ السلام پر وحی فرمائی کہ تمہاری اولاد میں سے جو کوئی یہ کلمات پڑھ کر مجھ سے دُعا مانگے میں اسکی مغفرت کردوں گا۔ اسکے الم وغم دور کردوں گا اور اس نے سامنے فقر دور کردوں گا۔ ہر تاجر سے زیادہ اسے نفع عطا فرماؤں گا اور دنیا اس کے پاس ذلیل ہوکر آئے گی اگرچہ وہ اسے نہ جانتا ہو۔

اِحیاءُ العُلُوم

## دُعا حضرت سیّدنا ابراھیم خلیل اللہ علیہ السلام

### سارے دن شکرانے کی دُعا

حضرت سیّدنا ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام صبح کے وقت یہ دُعا پڑھا کرتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ ھٰذَا خَلقٌ جَدِیدٌ فَافتَحہُ عَلَیَّ بِطَاعَتِکَ وَ اختِمہُ لِی بِمَغفِرَتِکَ وَ رِضوَانِکَ وَرزُقنِی فِیہِ حَسَنَۃً تَقَبَّلھَا مِنِّی وَ زَکِّھَا وَضَعِّفھَا لِی وَ مَا عَمِلتُ فِیہِ مِن سَیِّئَۃٍ فَاغفِرھَا لِی اِنَّکَ غَفُورٌ رَّحِیمٌ وَّ دُودٌ کَرِیمٌ ۝ ترجمہ: اے اللہ تعالیٰ یہ (صبح) ایک نیا آغاز ہے اس میں مجھ پر اپنی اطاعت کے راستے کھول دے اور اس کا اختتام اپنی رضا و بخشش کے ساتھ فرما آج کے دن مجھے نیکی کی توفیق دے اور پھر اسے قبول اور پاک فرما اور میرے نامہ اعمال میں (اس کا اجر) دگنا فرما اور مجھ سے ہونے والی برائی معاف فرما۔ بے شک تو بخشنے والا رحم کرنے والا محبت کرنے والا اور کرم فرمانے والا ہے۔

حضرت سیّدنا ابراہیم علیہ السلام فرماتے ہیں۔ جس شخص نے بوقت صبح یہ دُعا پڑھ لی اس نے اس دن کا شکر ادا کرلیا۔ (احیاءُ العُلُوم)

## دُعا حضرت سیّدنا عیسیٰ روح اللہ علیہ السلام

حضرت سیّدنا عیسیٰ روح اللہ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام یوں دُعا فرمایا کرتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَصبَحتُ لَا اَستَطِیعُ دَفعَ مَا اَکرَہُ وَ لَا اَملِکُ نَفعَ مَا اَرجُو وَ اَصبَحَ الاَمرُ بِیَدِ غَیرِی وَ اَصبَحتُ مُرتَھَناً بِعَمَلِی فَلَا

فَقِیرَ اَفقَرُ بِنِّی اَللّٰھُمَّ لَا تُشمِت بِی عَدُوِّیَ وَلَا تُسِیءُ بِی صَدِیقِی وَ لَاتجعَلَ الدُّنیاَ اَکبَرَ ھَمِّی وَلَا تُسَلِّط عَلَیَّ مِنَ لَّا یَرحَمنِی یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ ۝ ترجمہ: اے اللہ عزوجل میں نے اس حال میں صبح کی کہ میں ناپسندیدہ چیز کو دور نہیں کرسکتا اور جس نفع کا طلبگار ہوں اس کا مالک نہیں۔ معاملہ کسی اور (یعنی اللہ تعالیٰ) کے دست قدرت میں ہے اور میری جان (گویا) گروی ہے میرے اعمال کے بدلے مجھ سے زیادہ کوئی بھی محتاج نہ ہوگا۔ اے اللہ عزوجل میرے دشمنوں کو مجھ پر نہ ہنسانا اور مجھ سے میرے دوست پریشان نہ ہوں۔ مجھے دینی مصائب سے محفوظ فرما اور (حصول) دنیا میرا مقصد نہ بنا۔ اے زندہ اور دوسروں کو قائم رکھنے والے۔ مجھ پر کوئی ایسا (حاکم) نہ بنانا جو مجھ پر رحم نہ کرے۔ (احیاء العلوم)

## دُعا سیّدنا خضر اور سیّدنا الیاس علیہما السلام

منقول ہے کہ حج میں جب حضرت سیّدنا خضر علیہ السلام اور حضرت سیّدنا الیاس علیہ السلام کی ملاقات ہوتی ہے تو یہ کلمات پڑھے بغیر جدا نہیں ہوتے۔

بِسمِ اللهِ مَاشَاءَ اللهُ لَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ مَا شَاء اللهُ كُلُّ نِعمَةٍ مِن اللهِ مَاشَاء اللهُ الخَیرُ كُلُّهُ بِیَدِ اللهِ مَاشَاء اللهُ لَا یَصرِفُ السُّوءَ اِلَّا اللهُ۔ ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع جو اللہ تعالیٰ چاہے اس کے بغیر کوئی قوت نہیں جو اللہ تعالیٰ چاہے ہر نعمت اس کی طرف سے ہے جو اللہ تعالیٰ چاہے ہر بھلائی اللہ تعالیٰ کے ہی کے دست قدرت میں ہے۔ جو اللہ تعالیٰ چاہے برائیوں کو ٹالنے والا اللہ تعالیٰ کے سواء کوئی نہیں۔ جو یہ دُعا صبح کے وقت تین مرتبہ پڑھ لے گا جلنے، ڈوبنے اور چوری سے محفوظ رہے گا۔ (احیاء العلوم)

## دُعا حضرت سیّدنا ابراھیم خلیل اللہ

رَب اجعلنی مقیم الصلوٰۃ و من ذریتی ق صلے ربنا و تقبل دُعاءِ ؕ ربنا اغفرلی وَ لوالدی و للمومنین یوم یقوم الحساب ۝ (پ ۱۳ سورۃ ابراہیم آیات ۴۰، ۴۱) ترجمہ: اے میرے رب مجھے نماز قائم کرنے والا رکھ اور میری اولاد سے (بھی) اے ہمارے رب اور میری دُعا قبول فرمالے۔ اے ہمارے رب مجھے اور میرے والدین کو بخش دے۔ اور سب ایمان والوں کو جس دن حساب قائم ہوگا۔ (البیان: حضرت سعید احمد کاظمی رحمۃ اللہ علیہ ملتان)

## دُعا حضرت سیّدنا نوح علیہ السلام

رب اغفرلی ولوالدی ولمن دخل بیتی مؤمناً و اللمؤمنین والمؤمنت ؕ وَ لا نزد الظلمین الا تبارا ۝ (پ ۲۹ سورۃ نوح آیت ۲۸) ترجمہ: اے میرے رب مجھے بخش دے اور میرے ماں باپ کو اور اسے جو ایمان کے ساتھ میرے گھر میں داخل ہوا اور (سب) ایمان والے مردوں اور (سب) ایمان والی عورتوں کو اور ظالموں کیلئے زیادہ نہ کر مگر ہلاکت۔ (البیان)

## دُعا حضرت سیّدنا حُنّہ رضی اللہ عنہا

اذ قالت امرات عمران رب انی نزرت لك مافی بطنی محرر افتقبل منی ج انك انت السمیع العلیم (پ ۳ سورۃ آل عمران آیت ۳۵) ترجمہ: جب عرض کی عمران کی بیوی نے اے میرے رب میں نذر مانتی ہوں تیرے لئے جو میرے شکم میں ہے (سب کاموں سے) آزاد کرکے سو قبول فرمالے (یہ نذرانہ) مجھ سے بے شک تو ہی (دُعائیں) سننے والا (نیتوں کو) جاننے والا ہے۔ ضیاء القرآن: یہ کہنے والی عمران کی زوجہ اور حضرت مریم کی والدہ حنّہ ہیں۔ (ضیاء القرآن ج ا، ص ۲۲۴) اگر بے اولاد عورتیں اس آیت کو رب انی نزرت سے انت السمیع العلیم تک **101** بار یا **70** مرتبہ روزانہ باوضو کامل کے ساتھ پڑھیں انشاءاللہ چند ایام میں حاملہ ہوں گی (کرمانی)

قارئین کرام: عمران بن متان حضرت سلیمان علیہ السلام کی نسل سے تھے۔ (ضیاء القرآن ج ۱۳، ص ۲۲۳)

## دُعا حضرت سیّدنا زکریا علیہ السلام

قال رب ھب لی من لدنك ذریۃ طیبۃ ج انك سمیع الدعاء (پ ۳ سورۃ آل عمران آیت ۳۸) ترجمہ: عرض کی اے میرے رب عطا فرما مجھ کو اپنے پاس سے پاکیزہ اولاد بے شک تو ہی سننے والا ہے دُعا کا۔ ضیاء القرآن حضرت زکریا علیہ السلام کی عمر کافی ہو چکی تھی لیکن اولاد نہ تھی حضرت مریم کے شب و روز بڑے اخلاص سے محوِ عبادت رہنے کے باعث ان کے دل میں بھی

اولاد کی آرزو بیدار ہوگئی اور عرض کرنے لگے۔اے رب اگر چہ میں بوڑھا ہو چکا ہوں اور میری بیوی بانجھ ہو چکی ہے اور اولاد پیدا ہونے کا عام وقت گزر چکا ہے۔لیکن تو وہ کریم اور قادر ہے جو اس مقفل حجرے میں مریم کو بے موسم کے پھل عطا فرماتا ہے۔ تیرے کرم سے کیا بعید ہے اگر تو مجھے بھی نیک اور پاک اولاد عطا فرمادے۔

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نیک اولاد کے لئے دُعا کرنا انبیاء کرام کی سنت ہے۔ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ مبارک مکان میں مبارک وقت میں کسی اللہ کے محبوب کے پاس کھڑے ہوکر جو دُعا کی جاتی ہے اس کو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے منظور فرمایا کرتا ہے۔فرشتوں کے ذریعہ سے حضرت زکریا علیہ السلام کو ان کی دُعا کی مقبولیت کی خوشخبری دے دی گئی بچے کا نام اور اس کی عزت و پاکبازی کی اطلاع بھی دے دی گئی۔اور ساتھ ہی یہ بھی ارشاد فرمادیا گیا بیحی مصدقاً بکلمات من اللہ وہ نبی ہوگا۔ کلمۃ من اللہ سے مراد حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں۔

کیونکہ ان کی بن باپ پیدائش ان کے متعلق طرح طرح کے الزامات تراشنے کا سبب بننے والی تھی اس لئے انکی پاکدامنی اور تقدس کو بیان کرنے کیلئے قدرت نے پہلے یہ حضرت یحییٰ کو مقرر فرمادیا جن کی بزرگی پاکبازی اور نبوت کا ساری قوم کو اعتراف تھا انجیل میں حضرت یحییٰ کو یوحنا کہا جاتا ہے۔اور انگریزی میں JOHN۔(ضیاء القران جلد اوّل ص ۲۲۶) رب ھب لی سے لیکر سمیع الدعاء تک کوئی بے اولاد مرد محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قمری عدد (92) کے مطابق۔یا پھر یحییٰ کے قمری عدد 28 کے مطابق یا پھر زکریا کے قمری عدد 228 کے مطابق باوضو کامل بعد نماز کے پڑھے انشاء اللہ صاحب اولاد ہوگا۔اوّل آخر درود شریف تین تین مرتبہ ضرور پڑھے۔(کرمانی)

## دُعا حضرت سیّدنا زکریا علیہ السلام

رب لاتزرنی فرد اوانت خیر الورثین (پ ۱۷، سورۃ الانبیاء، آیت ۸۹) ترجمہ: اے میرے رب مجھے اکیلا نہ چھوڑ اور سب وارثوں سے تو بہتر وارث ہے۔البیان: بے اولاد آدمی اسکو روزانہ نماز کے بعد اوّل و آخر درود شریف اور اسکو چالیس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ چند ایام میں صاحب اولاد ہوگا مجرب ہے۔(کرمانی)

## دُعا حضرت سیّدنا یونس علیہ السلام

لَا اِلٰہَ اِلا انت سُبحَانَکَ ق صلے اِنِی کُنتُ مِّنَ الظَّالِمِینُ (پ ۱۷، سورۃ الانبیاء، آیت ۸۷) ترجمہ: اے اللہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک ہے بیشک میں زیادتی کرنے والوں میں تھا۔(البیان)

## دُعائے سَیفِی حاضری مؤکلات مجرب

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم ۝ عَزَمتُ عَلَیکُم یَا اَصحٰبَ السِّحرِ وَ الوَسوَاسِ وَ اعتَصَمتُ بِكَ یاَ اللہُ بِحَقِّ الخِضرِ وَ الاِلیَاسِ وَ بِحَقِّ کِھَیج مَھِیج کَھکَھِیجُ جُو جُوجٍ مَّرخُوجِ مَّرمُخُوخ مَھمَجُوغٍ وَ بِحَقِّ اَبخ اَبخ زَجرٍ ھَیمُوغٍ مُخُوخ طَفعَاجٍ اَزرِ اَنحَاسٍ وَّ بِحَقِّ اٰدَمَ وَ نُوحٍ وَ اَعتَصَمتُ بِكَ مِنَ شَرِّ الجِنِّ وَ الاِنسِ وَ الاَ ھرَمَنِ وَ الشَیَّاطِینِ وَ الجُنُودِ وَ لِاَتبَاعِ وَ مِن اٰفَۃٍ وَ عَاھَۃٍ وَ اعتَصَمتُ بِكَ مِن کُلِّ بَلَآءٍ وَّ بِحَقِّ دَانِیَال وَ بِحَقِّ اَبخ اَبخ وَ اَرشٍ وَ اَرشٍ وَ نُورَشٍ وَ نُورَشٍ وَ بِحَقِّ اَھیًا اَشرَھِیًا اِھِی اَشرَھِی اَصبَا غَوثَ وَ بِحَقِّ عَظمَتِكَ یَا اَللہُ یَا اللہُ وَ احفَظنِی مِنَ البَلَاءِ وَ لِلاٰفَۃِ وَ العَاھَۃِ وَ بِحَقِّ مُوسٰی وَ عِیسٰی وَ بِحَقِّ دَاوٗدَ وَ زَکَرِیاَّ وَ بِحَقِّ اِسمٰعِیلَ وَ یَحیٰی وَ بِحَقِّ اِدرِیسَ وَ ثِیثَ وَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم وَ بِحَقِّ اَسَدِ اللہِ الغَالِبِ مُرتَضٰی عَلِیٍّ وَ بِحَقِّ حَضرَۃِ الاِمَامِ حَسَنٍ وَ بِحَقِّ حَضرَۃِ الاِمَامِ حُسِینٍ وَ بِحَقِّ حَضرَۃِ سَیِّدَۃِ النِّسَآءِ فَاطِمَۃَ الزَّھرَاءِ وَ بِحَقِّ اِثنَی عَشَرَ اِمَاماً وَ چَھَارِدَہٗ مَعصُومِ صَلَوَاتُ اللہِ عَلَیہِم اَجمَعِینَ وَ بِحَقِّ اَبِی مُحَمَّدٍ مُحیِ الدِّینِ عَبدِ القَادِرِ جِیلَانِی رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنہُ تَوَکَّلتُ عَلَی الحَیِّ الَّذِی لَا بِدَایَۃَ لَہٗ وَ لَانِھَایَۃَ لَہٗ وَ عتَصَمتُ بِكَ مِنَ شَرِّ الجِنِّ وَالاِنسِ بِقَرَآءَۃِ سَیفِی وَ استَجِبِ دُعَائِی یَا غَیاثَ المُستَغِیثِینَ اَغِثنِی یَا مَن یَس کَمِثلِہٖ شَیءٌ وَ ھُوَ السَّمِیعُ البَصِیرُ حَسبِیَ اللہُ وَ نِعمُ الوَکِیلُ نِعمَ المَولٰی وَ نِعمَ النَّصِیرُ وَ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیرُ خَلقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصحَابِہٖ اَجمَعِینَ بِرَحمَتِكَ یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِینَ ۝ اپنے اسم مع والدہ اعداد قمری کیمطابق پڑھنے سے جنات و مؤکلات آپ کے تابع ہوجائیں گے۔(نوٹ) اس کے پڑھنے کے کئی طریقے ہیں۔

## دُعا حضرت خضر علیہ السلام

اَللّٰهُمَّ كَمَا لَطُفتَ فِي عَظمَتِكَ دُونَ اللُّطَفَاءِ وَ عَلَوتَ بِعَظمَتِكَ عَلَى العُظَمَاءِ وَ عَلِمتَ مَا تَحتَ اَرضِكَ كَعِلمِكَ بِمَا فَوقَ عَرشِكَ وَ كَانَت وَسَاوِسُ الصُّدُورِ كَالعَلَانِيَةِ عِندَكَ وَ عَلَانِيَةُ القَولِ كَالسِّرِّ فِي عِلمِكَ وَ انقَادَ كُلُّ شَيءٍ لِعَظمَتِكَ وَ خَضَعَ كُلُّ ذِي سُلطَانٍ لِسُلطَانِكَ وَصَارَ اَمرُ الدُّنيَا وَ الاٰخِرَةِ كُلُّهُ بِيَدِكَ اجعَل لِّي مِن كُلِّ هَمٍّ اَمسَيتُ فِيهِ فَرَجًا وَّ مَخرَجًا اللّٰهُمَّ اِنَّ عَفُوَكَ عَن ذُنُوبِي وَ تَجَاوُزَكَ عَن خَطِيئَتِي وَسَترَكَ عَلَى قَبِيحِ عَمَلِي اَطمَعَنِي اَن اَسأَلَكَ مَا لَا اَستَوجِبُهُ مِمَّا قَصَّرتُ فِيهِ اَدعُوكَ اٰمِنًا وَّ اَسأَلُكَ مُستَانِسًا وَّاِنَّكَ المُحسِنُ اِلَيَّ وَ اَنَا المُسِيئُ اِلَى نَفسِي فِيمَا بَينِي وَ بَينِكَ تَتَوَدَّدُ اِلَيَّ بِعَظمَتِكَ وَ اَتَبَغَّضُ اِلَيكَ بِالمَعَاصِي وَ لٰكِنَّ الثِّقَةَ بِكَ حَمَلَتنِي عَلَى الجُرءَةِ عَلَيكَ فَعُد بِفَضلِكَ وَاِحسَانِكَ عَلَيَّ اِنَّكَ اَنتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ۔ ترجمہ: اے اللہ تعالیٰ جیسے تو اپنی عظمت میں سب سے بڑھ کر لطیف اور تمام عظمت والوں سے زیادہ عظیم ہے اور جو کچھ تیری زمین کے نیچے ہے اور تو اسے بھی ایسے ہی جانتا ہے جیسے عرش کے اوپر والوں کا حال جانتا ہے اور تیرے نزدیک سینوں کے وساوس بھی علانیہ باتوں کی طرح ہیں اور بظاہر وچھپی بات تیرے علم میں یکساں ہے اور تیری عظمت کے سامنے ہر چیز سر تسلیم خم کئے ہوئے ہے اور تیری شان وعظمت کے سامنے ہر بادشاہ سرنگوں ہے۔ دنیا و آخرت کے تمام امور تیرے دست قدرت میں ہیں۔ تو ہر اس مصیبت سے جس میں میں مبتلا ہوں خلاصی عطا فرما۔ اے اللہ تعالیٰ بے شک تو نے میرے گناہوں کو معاف کر کے میری خطاؤں سے درگذر کر کے اور میرے برے اعمال پر پردہ ڈال کر مجھے ہمت فرمائی ہے کہ میں تجھ سے اس چیز کا سوال کروں جس کا میں اپنی کوتاہی کے سبب حق دار نہیں ہوں۔ میں بے خوف ہو کر تجھ سے دُعا مانگتا ہوں اور مانوس ہو کر تجھ سے سوال کرتا ہوں۔ بے شک میرے اور تیرے درمیان جو معاملات ہیں ان میں تو مجھ پر احسان کرنے والا ہے۔ اور میں اپنی جان کا برا کرنے والا ہوں۔ تو نعمتیں عطا کر کے میرا محبوب بنتا ہے اور میں اپنے گناہوں کی وجہ سے تجھے ناراض کرتا ہوں۔ لیکن تیری ذات پر میرے اعتماد اور بھروسے نے مجھے اس جرأت پر ابھارا ہے۔ پس تو مجھ پر اپنے فضل واحسان کے ساتھ رجوع فرما۔ بے شک تو بہت توجہ قبول کرنے والا مہربان ہے جو شخص صبح وشام یہ دُعا مانگے اس کے گناہ ختم ہو جاتے ہیں وہ ہمیشہ مسرور رہتا ہے اس کی خطائیں مٹا دی جاتی ہیں۔ اس کی دُعا قبول کی جاتی ہے۔ اس کے رزق میں فراخی کر دی جاتی ہے۔ اس کی امید پوری ہوتی ہے۔ دشمنوں کے خلاف اس کی مدد کی جاتی ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک صدیق لکھا جاتا اور شہادت کی موت مرتا ہے۔ (احیاء العلوم اردو مترجم، جلد ۲ ص ۱۲۴۰)

## دُعا مشکل کے وقت مانگنا

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کوئی مشکل درپیش ہوتی تو اسے اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتے اپنی طاقت وقوت سے برأت کا اظہار کرتے اور حق و ہدایت کو طلب فرماتے ہوئے یہ دُعا کرتے۔

اللّٰهُمَّ اَرِنِيَ الحَقَّ حَقًّا فَاتَّبِعَهُ وَ اَرِنِيَ المُنكَرَ مُنكَرًا وَّ ارزُقنِي اِجتِنَابَهُ وَ اَعِذنِي مِن اَن يَّشتَبِهَ عَلَيَّ فَاَتَّبِعَ هَوَايَ بِغَيرِ هُدًى مِّنكَ وَاجعَل هَوَايَ تَبَعًا لِّطَاعَتِكَ وَخُذ رِضَا نَفسِكَ مِن نَّفسِي فِي عَافِيَةٍ وَّ اهدِنِي لِمَا اختُلِفَ فِيهِ مِنَ الحَقِّ بِاِذنِكَ اِنَّكَ تَهدِي مَن تَشَاءُ اِلَى صِرَاطٍ مُّستَقِيمٍ ○ ترجمہ: اے اللہ تعالیٰ مجھے حق کو حق دکھا تا کہ میں اس کی پیروی کروں اور برائی کو برائی دکھا اور مجھے اس سے بچنے کی توفیق عطا فرما اور مجھے اس بات سے پناہ عطا فرما کہ مجھ پر امور مشتبہ ہو جائیں اور میں تیری ہدایت کے بغیر اپنی خواہش کے پیچھے چلنے لگوں اور میری خواہش کو اپنی اطاعت کے تابع کر دے اور مجھ سے تندرستی کی حالت میں اپنی رضا والے کام لے اور حق میں اختلاف کے وقت مجھے اپنے حکم سے ہدایت عطا فرما۔ بے شک تو جسے چاہتا ہے سیدھے راستے کی طرف ہدایت عطا فرماتا ہے۔ (سبل الهدى والرشاد، جماع ابواب اذكاره و دعوته، الباب السادس فى اذكاره، الخ، ۸/ ۵۲۷ مختصرا، احیاء العلوم اردو جلد دوم، ص ۱۲۸۸، ۱۲۸۹)

باقی صفحہ نمبر 24 پر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نادِ علیاً مظہر العجائب تجدہ عوناً لک

فی النوائب کل ھم و غم سینجلی بعظمتک یا اللہ

بنبوتک یا محمد بولایتک یا علی یا علی یا علی

# اظہار حقیقت نادِ علی علیہ السلام

(رموزِ مرشد سے اقتباس)

از تحریر: عبدالرؤف نظامی، اوکاڑہ

معزز قارئین اقلیم روحانیت کے عظیم ترین تاجدار جناب امیر المومنین و المسلمین اسداللہ غالب علی ابن ابی طالب علیہ السلام کی ذات والا صفات سے منسوب صوری عمل نادِ علی علیہ السلام شریف بطور خاص آپ سب کے لئے قلندری تحفہ لے کر حاضر خدمت ہوں۔

## حقیقت نادِ علی علیہ السلام

نادِ علی علیہ السلام جو ایک مشہور منظوم دُعا ہے اور چار مصرعوں پر مشتمل ہے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی کوئی چار سو سال پہلے گزرے وفات 1056ھ مدارج النبوت فارسی میں دو جلدیں شائع ہوئیں۔ دوسری جلد میں جنگ احد کے بارے میں لکھتے ہیں۔ ''مشہور ہے کہ نادِ علی علیہ السلام جنگ احد میں نازل ہوئی اور پھر جنگ خیبر میں بھی یہی نادِ علی علیہ السلام اتری۔ جنگ احد میں مسلمانوں کو ہزیمت ہوئی۔ اس وقت زمین و آسمان کے درمیان آواز آئی، جبکہ حضرت علی علیہ السلام نے مواخات کا حق ادا کر دیا اور جم کر لڑتے رہے تلوار ٹوٹ گئی ذوالفقار آ گئی شیخ عبدالحق محدث دہلوی درج کرتے ہیں۔

لا فتیٰ اِلاّ علی        لا سیف اِلا ذوالفقار

حضرت علی علیہ السلام جیسا کوئی جوان نہیں

ذوالفقار جیسی کوئی تلوار نہیں

(دوسری جلد صفحہ 211)

خیبر میں یہودی قلعوں کا محاصرہ جاری رہا مگر فتح نہ ہوئی صحیح بخاری نے جنگ خیبر کے بارے میں حاشیہ پر لکھا ہے رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

لاعطین ال        عذا رَجلاً کواراً

یحب اللہ و یحب الرّسول و یحبہ اللہ و رسولہ

کل میں ہر حالت میں اس کو علم دوں گا جو آگے بڑھ بڑھ کر حملے کرنے والا ہے۔ وہ اللہ اور اس کے رسولؐ سے محبت رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا رسولؐ اس سے محبت کرتے ہیں۔

پھر فرمایا:        یفتح اللہُ علیٰ یدیہ

خدا فتح دے گا۔ مگر اس کے ہاتھ پر جسے کل میں علم دوں گا۔ پھر لکھتے ہیں حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خیبر میں تھے حضرت علی علیہ السلام مدینہ میں مدینہ اور خیبر کا فاصلہ کوئی 80 میل یا 144 کلومیٹر تھا اصحاب کرام رضی اللہ عنہم رات بھر خواہش مند رہے کہ یہ علم انہیں ملے۔ (صحیح بخاری حاشیہ)

جب صبح ہوئی رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نادِ علی علیہ السلام کا ورد کیا مولائے کائنات نے اپنے غلام قمبر سے کہا میری سواری لاؤ۔ آپ اسپ بادنا پر سوار ہوئے۔ قمبر نے کہا مولا مجھے بھی لے چلئے فرمایا قمبر آنکھ بند کرو اور دس تک گنتی کرو۔ ابھی گنتی ختم نہ ہوئی تھی زمین کی طنابیں کھینچ گئیں اور چشم زدن میں آپ مدینے سے خیبر میں فضا.......... یا علی علیہ السلام کے نعروں میں گونج اُٹھی۔

علامہ ابن حجر مکی وفات 973ھ گویا پانچ سو سال پہلے کے اہل سنت بزرگ، اپنی عالمی شہرت یافتہ کتاب صواعق محرقہ میں شانِ علی علیہ السلام کے بارے میں فرماتے ہیں۔

یا علی علیہ السلام انت مثل الکعبہ        یا علی علیہ السلام تو مثل کعبہ ہے

یا علی علیہ السلام انت بمنزلۃِ کعبہ        یا علی علیہ السلام تیری منزل کعبہ کی طرح ہے

اسلامی سکول کی مارفولوجی کے مورخین لکھتے ہیں کہ آل بیعت اطہار سے بے پناہ عقیدت و محبت کی وجہ سے مسلم حکمرانوں نے نادِ علی علیہ السلام کے مضامین سکول پر کنندہ کئے۔

ساتویں صدی عیسوی کے بعض سکول پر لفظ اللہ بعض سکول پر اللہ اکبر جل جلالہ اور بعض سکول پر علی ولی اللہ درج ہیں۔ شاہ طہماسپ صفوی

اور نادر شاہ کے سکے پر فارسی شعر کے دوسرے مصرع کی صورت میں عربی عبارت لا فتیٰ اِلاّ علی لا سیف الاذوالفقار بھی درج ہے۔ جگہ سولہویں صدی عیسوی کے ربیع الاول ایرانی حکمران شاہ اسماعیل اوّل صفوی نے عام سائز عام وزن کے سکے پر اہل بیعت سے محبت و عقیدت کی بناء پر عام سکے پر عربی عبارت کا اندراج کیا۔

(حوالہ مخدوم سہ ماہی بہار شریف انڈیا)

صوری عمل نادِعلی علیہ السلام شریف درعمل دفعیہ زحمت وبا انسان وحیوانی۔ یوں تو نادِعلی کی کئی کئی اقسام اور کئی طریقے ہیں سبھی اپنی جگہ ٹھیک ہیں لیکن یہ عمل دفعیہ زحمت وبا انسانی وحیوانی ودفعیہ نظر بد کیلئے میرے بزرگوں کا مجرب عمل ہے۔

**عمل:**

اَعوذ باللہِ من الشیطٰن الرجیم ؕ

بسم اللہ الرّحمٰنِ الرحیم ؕ

پڑھو تم نادِ علی علیہ السلام ایمان سہتی دکھ دور ہوون تن
جان سہتی الیہ قصہ ہے سلیمان علیہ السلام سہتی مشکلاں
بخشاویں یا علی علیہ السلام ارد گرد یا علی علیہ السلام چو گرد مرتضیٰ علی
اِلاّ و باللہ یا علی رحیم تو رحم کر کریم تو کرم کر اس
وباء کو دفع کر کاف در کوف لڑکا جایا مائی آمنہ رضی اللہ عنہا
رکھیا نام رسول چودھیں طبقیں منیا درگاہ پیا قبول
جا وباء گھر اپنے ایتھے آیا نبی رسول

بحق لی خمسة اطفی لبها حدّالوباءَ الحاطمه المصطفیٰ و المرتضیٰ وابناهما والفاطمة

**طریقہ زکوٰۃ:**

اس کی زکوٰۃ کے تین چلے کرنے پڑتے ہیں لیکن فیض پہلے چلے سے جاری ہو جاتا ہے۔ اس لئے پہلے چلے کا طریقہ لکھا جاتا ہے۔ اوّل وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پھر 110 مرتبہ اسم یا علی علیہ السلام کا ورد کریں پھر عزیمت نادِعلی علیہ السلام 11 گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اس طرح اکتالیس 41 دن عمل پورا کریں۔ انڈہ، گوشت اور جماع سے پرہیز کریں۔ زکوٰۃ کے بعد چند مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے یا پانی پر پڑھ کر پینے یا چھڑکنے سے ہر قسم کے مادی، روحانی، ماحولی، آسیبی، سحری، جراثیم ختم ہوجاتے ہیں ہر قسم کی وباء دب دبا کر بھاگ جاتی ہے۔

**حصار کا طریقہ:**

یعنی دفعیہ وباء کیلئے عمل حصار یا کڑے کا طریقہ پہلے عامل وضو کرکے اپنے اوپر یہ حصار کرے۔ نادِعلی علیہ السلام سورۃ فاتحہ آیت الکرسی چاروں قل شریف ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرکے تمام بدن سر سے پاؤں تک ہاتھ پھیرے۔ بعدہ، ایک کوزہ نیا لیکر پانی کا بھر کر اور تمام مال مویشیوں کو ایک جگہ پاک پر علیحدہ جمع کرکے کوزہ مذکور میں ایک مرتبہ آیت الکرسی خود پڑھ کر دم کرکے تمام مال مویشیوں کے گرد کوزہ سے وہار لگا کر پھر کوزہ بھر کر رکھے پھر عامل مویشیوں کے گرد آہستہ چلتے ہوئے عزیمت نادِعلی علیہ السلام سات 7 مرتبہ پڑھ کر کوزہ میں دم کرکے تمام مال مویشیوں پر چھڑکا کرکے مال مویشیوں کو رخصت کے اس طرح تین 3 دن عمل کرے۔ اس عظیم ترین روحانی اور نورانی عمل کی عظیم روحانیت سے ہر مرد یا عورت فائدہ اُٹھا سکتی ہے۔ جلسے مولا علی علیہ السلام کی ذات و صفات سے بے حد الفت اور مودت ہو یہ بھی یاد رکھیں کہ عامل کا پیمانہ محبت جس قدر حُب علی علیہ السلام سے لبریز ہوگا اس قدر وہ فیضیاب ہوگا۔

از تحریر: طالب حسین کرمانی چک منگل



# نادِ علیؑ کے اعمال و نقوش مجرب

قارئین کرام! میں آپ کو نادِ علیؑ کے پڑھنے کے مجرب عمل بتاتا ہوں تاکہ میرے عزیز اس سے مستفید ہو کر میرے حق میں دعائے خیر کر سکیں۔

کسے را میسر نہ شد ایں سعادت

بہ کعبہ ولادت بہ مسجد شہادت

## نادِ علی

نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ۔

کتاب حیات القلوب میں ملا محمد باقر مجلسی بیان جنگ احد کے آخر میں لکھتے ہیں کہ نادِ علیؑ کی آواز غیب سے حضرت محمد ﷺ کے کان مبارک میں آئی۔ یہ بھی مشہور ہے کہ یہ آواز جنگ خیبر میں آئی۔ نادِ علیؑ کے سات سو خواص ہیں۔ میں آپ کو ایک سو سترہ کے قریب جو مشہور ہیں وہ عرض کروں گا، باقی حسن اعتقاد پر موقوف ہے۔ علماء لکھتے ہیں کہ اس میں ان کلمات شریف میں اسم اعظم پوشیدہ ہے۔ یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام کے ذریعے حضرت محمد ﷺ کی خدمت میں فرما بھیجا کہ نادِ علیؑ کے ذریعے حضرت علیؑ کو طلب کریں۔ نبی کریم ﷺ نے نادِ علیؑ سن کر جواب دیا لبیک یا نبی اللہ۔ پھر آپ نبی کریم ﷺ کی خدمت اقدس میں پہنچے، جو مسلمان نادِ علیؑ کو نیک حاجات کے لیے پڑھے گا، انشاء اللہ تعالیٰ ضرور اس کی حاجت پوری ہوگی۔ اس کے پڑھنے کے اوقات مفید ہیں۔ جب چاند بارہ برج فلکی میں سے جس برج سعد میں ہو اس کی ابتداء کرے جب کہ زیادتی رزق و وسعت ہمت ظاہر و باطن، محبت خلائق کے لیے پڑھنا ہو تو جمعہ کے روز ابتدائے ماہ یعنی زائد النور میں جو غرہ سے چودھویں رات تک ہے، شروع کرے۔ دشمنوں کی زبان بندی کے لیے ہفتہ یا اتوار کے دن ابتداء کرے۔ دشمنوں کی گرفتاری اور ظالموں کی ہلاکت کے لیے منگل یا چہار شنبہ ناقص النور میں یعنی پندرہویں تاریخ سے سلخ ماہ تک ہے، شروع کریں۔

حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ اگر کوئی آدمی کسی نیک حاجت کے لیے پڑھے گا، اللہ تعالیٰ مقصد پورا فرمائے گا۔

## دعوتِ کبیر کا طریقہ

ہر روز 313 مرتبہ اعتصام و اختتام کے ساتھ پڑھیں۔

## دعوتِ صغیر کا طریقہ

ہر روز 110 مرتبہ اعتصام و اختتام کے ساتھ پڑھیں۔

اعتصام یہ ہے کہ جب نادِ علیؑ شروع کرنا منظور ہو تو پہلے یہ اعتصام پڑھیں۔

یا اللہُ صمدی من عندك مددی و علیك معتدی۔

اختتام یہ ہے کہ نادِ علیؑ کے ختم کرنے کے بعد پانچ مرتبہ کہے۔

یا ابا الغیث اغثنی یا علی ادرکنی برحمتك یا ارحم الراحمین۔

**عمل:** حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ روایت کرتے ہیں کہ جو شخص اس دعا کو ہفتہ کے دن فجر کی نماز کے بعد پڑھے یا ہر روز دس مرتبہ پڑھے۔ اگر ہر روز نہ پڑھ سکے تو ہفتہ میں ایک مرتبہ ضرور پڑھے، انشاء اللہ اس کا ہر ایک نیک مقصد پورا ہو جائے گا۔ اگر دنیا میں اس کا اجر نہ ملے تو قیامت کے دن میں اس کا دامن گیر ہوگا۔

**دعا:** بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ سُبْحَانَ الْقَادِرِ الْقَاهِرُ الْقَوِيُّ الْعَانِيْ ط لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَام ط وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط

## نقش نادِ علی صغیر

اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے داہنے بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈالیں۔ اس

کی برکت سے فیض یاب ہوں گے۔

یاجبرائیل ۷۸۶ یامیکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۴۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۴ | ۱۱۲۷ | ۱۱۴۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۱۴ | ۱۱۳۶ |

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ
یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ
یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

یااسرافیل یاعزرائیل

## نقش نادِ علی کبیر

نادِ علیؑ کبیر کے کل اعداد 49650 ہیں۔ یہ نقش لکھ کر مریض کو پلائیں، شفاء ہوگی، مجرب ہے۔ ہر روز 45 عدد نقش صبح کی نماز کے بعد لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر صاف پانی میں بہادیں یا پھر ہر روز 41 دفعہ نادِ علیؑ پڑھ کر 41 دن پڑھے، پھر نقش تیار کرکے جس نیک کام کے لیے لکھے گا، فائدہ ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۴۰۵ | ۱۲۴۱۷ | ۱۲۴۱۴ | ۱۲۴۱۱ |
| ۱۲۴۱۵ | ۱۲۴۱۱ | ۱۲۴۰۵ | ۱۲۴۱۶ |
| ۱۲۴۱۰ | ۱۲۴۱۲ | ۱۲۴۲۰ | ۱۲۴۰۷ |
| ۱۲۴۱۹ | ۱۲۴۰۸ | ۱۲۴۰۹ | ۱۲۴۰۲ |




# مجرباتِ دامانیہ

## ماہِ رمضان میں توسیعِ رزق کے خاص اعمال

از تحریر: عبد اللطیف دامانی، اسلام آباد

ماہِ رمضان رحمتوں اور برکتوں کا مہینہ ہے۔ اس ماہ اللہ پاک کی خاص رحمتیں اور برکتیں نازل ہوتی ہیں۔ بہت سے اللہ تعالیٰ کے نیک بندے اللہ پاک کی مخلوق کو جہاں پرہیزگاری کے متعلقہ فوائد کثیر بیان کرتے ہیں اور بتاتے ہیں۔ وہاں اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندوں نے اس ماہِ مقدس میں بہت سے ایسے اعمال ترتیب دیے جن کے کرنے سے نہ صرف انسان کی دنیا سنوری، بلکہ آخرت بھی سنور گئی، رنج و غم سے نجات، رزق میں ترقی و برکت، جائز خواہشات کی فتوحات کے بہت سے اعمال بتائے ہیں، ترقیٔ رزق و برکت کے لیے ایک مخصوص عمل بیان کرتا ہوں۔

آیت مبارکہ "اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو القوی العزیز" چاند کی چودھویں اور جمعۃ المبارک کے بعد طلوع آفتاب درج بالا اعداد کا نقش مثلث آتشی ترتیب دے کر پاس رکھا اور پھر نمازِ عشاء یا فجر یا پھر کسی وقت میں اتنی مرتبہ آیت مبارک چند روز تک پڑھی جائے تو فتوحات کے در کھل جائیں، رزق میں بے انداز ترقی ہو، مصائب و آلام سے ہمیشہ کے لیے امن رہے، سحر و جادو کا اثر ختم ہو، خواہشات پوری ہوں۔

اگر کوئی شخص ماہِ رمضان کی تیرہ، چودہ، پندرہ تاریخ کو مندرجہ ذیل ہر نماز کے بعد پڑھے اور بعد نماز بہت زیادہ پڑھے تو ان تین یوم کی بار بار ریاضت اُسے بہت سے اعمال سے بے نیاز کر دے گی۔ اس کے پڑھنے سے گناہوں کی معافی، جمیع آفات سے




تحفظ، قرضہ سے نجات، بیماری سے شفا، قید سے رہائی، حکام میں عزت و آبرو، سروس میں ترقی، کمائی میں خیر و برکت اور دشمنوں ظالموں سے نجات ہے، سُبْحَانَكَ يَا اَللّٰهُ تَعَالَيْتَ يَا رحمٰن اَجِرْنَا مِنَ النَّارِ يَا مُجِيْرُ سبحانك يا رحيم تعاليت يا كريم اجرنا من النار يا مجيرُ۔

رحمتوں والے ماہ کے حوالے سے ایک آزمودہ عمل تحریر کر رہا ہوں، اس عمل کو ضرور تیار کریں۔

ستائیس رمضان المبارک کی رات بعد نمازِ عشاء سات دانے جَو کے لے کر ہر دانے پر ستر (70) مرتبہ "یا رزاق" پڑھیں۔ اب ان جَو کے دانوں کو کسی سبز یا سیاہ رنگ کے ریشمی کپڑے میں سی کر رکھ لیں۔ انشاء اللہ سال بھر بٹوہ ہمیشہ روپوں سے بھرا رہے گا۔

رمضان المبارک میں برکت والی تھیلی سے مالدار بنیں۔ برکت والی تھیلی جس میں رقم ڈالنی ہے۔ روزانہ اس کے اوپر 129 بار سورۃ الکوثر مع تسمیہ صبح و شام اول و آخر 7 مرتبہ درود شریف پڑھیں، تو برکت ہمیشہ رہے گی۔

### پہلے عشرے کا عمل

جب رمضان المبارک کا چاند نظر آئے، تین مرتبہ اول و آخر درود شریف درمیان میں 313 بار سورۃ الکوثر مع تسمیہ رات کے کسی حصے میں اس عمل کو کریں۔ اگر مجبوراً آپ رات کے کسی حصے میں نہیں کر سکتے تو دن کو بھی عمل کر سکتے ہیں۔ یعنی پہلے روزے

والے دن گھر کا ہر فرد کرے، ہر فرد اپنی تھیلی رکھ سکتا ہے، اس میں دَم کریں، یہ پہلی رمضان کا عمل ہے۔

## دوسرے عشرے کا عمل

11 رمضان المبارک کو پھر تراویح کے بعد تین مرتبہ اول وآخر درود شریف درمیان میں 313 بار سورۃ الکوثر مع تسمیہ پڑھنا ہے۔

## تیسرے عشرے کا عمل

21 رمضان المبارک کو بھی درج بالا عمل پڑھنا ہے۔ جبکہ عید والے دن عید کی نماز کے بعد یہی عمل پڑھنا ہے۔

## 27 رمضان المبارک کا خاص عمل

برکت والی تھیلی جس میں آپ رقم رکھتے ہیں۔ 27 رمضان المبارک کی شب کو 11 بار درود شریف اول و آخر کے ساتھ 1100 بار سورۃ الکوثر مع تسمیہ پڑھ کر برکت والی تھیلی پر دَم کریں۔ سارا سال تھیلی سے رقم ختم نہیں ہوگی۔ شرط یہ ہے کہ یہ عمل صرف 27 رمضان المبارک کی رات کو کرنا ہے، یہ عمل دن کو نہیں کر سکتے ہیں۔ بہت برکت والا عمل ہے۔

## جمع الوداع کا خصوصی عمل برائے درد

اگر کوئی شخص ماہِ رمضان میں جمعۃ الوداع کے دن نمازِ عصر سے سورج غروب تک درج ذیل آیت لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ جس وقت جسم کے کسی بھی حصہ میں درد ہو، آپ اپنی درد والی جگہ پر باندھیں اور درج بالا آیت پڑھتے رہا کریں۔ جتنا بھی پُرانا درد ہوگا، انشاء اللہ جاتا رہے گا اور چند دن میں درد کا سرے سے وجود ہی نہ رہے گا۔

ایسے اعمال دردوں کے لیے قاطع ہوتے ہیں۔ اس میں کوئی تعداد مقرر نہیں ہے، بس اعتقاد شرط ہے۔

پارہ نمبر 19، سورۃ الفرقان، آیت نمبر 45 (الم تر الی ربك ... علیه دلیلاً)

# بقیہ رمضان المبارک کیلئے مجرب دُعائیں

## مریض پر یہ دُعائیں پڑھیں

حضرت سیّدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب میں بیمار ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میری عیادت فرمائی اور بار بار یہ کلمات پڑھے۔

بِسمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِيمِ ○ اُعِيذُكَ بِاللهِ الاَحَدِ الصَّمَدِ الَّذِی لَم يَلِد وَلَم يُولَد وَلَم يَكُن لَّهٗ كُفُواً اَحَدٌ مِّن شَرِّ مَا تَجِدُ.

ترجمہ: اللہ عزوجل کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے۔ میں تجھے اس تکلیف کے شر سے جو تجھے ہے اللہ عزوجل کی پناہ میں دیتا ہوں جو اکیلا ہے۔ بے نیاز ہے نہ اس کی کوئی اولاد ہے اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا ہے اور نہ اس کا کوئی ہمسر ہے۔ (صحیح البخاری، کتاب المریض، باب ماجاء فی کفارۃ المریض، ۴/۴، الحدیث ۵۶۴۵)

حضرت سیّدنا علی المرتضیٰ علیہ السلام جب بیمار ہوئے تو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کی عیادت کیلئے تشریف لائے اور ان سے ارشاد فرمایا پڑھو۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسئَالُكَ تَعجِيلَ عَافِيَتِكَ اَوصَبراً عَلٰى بَلِيَّتِكَ اَوخُرُوجاً مِّنَ الدُّنياَ اِلٰى رَحمَتِكَ. ترجمہ: اے اللہ تعالیٰ میں تجھ سے تیری عافیت کی جلدی کا یا تیری طرف سے آنے والی مصیبت پر صبر کرنے کا یا دنیا سے تیری رحمت کی طرف نکلنے کا سوال کرتا ہوں۔ (موسوعۃ الامام ابن ابی الدنیا، کتاب المرض والکفارات، ۴/۱۲۳۳، الحدیث ۳۰)

مریض کے لئے مستحب ہے کہ وہ یہ کلمات بھی کہے۔

اَعُوذُ بِعِزَّةِ اللهِ وَقُدرَتِهٖ مِن شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ. ترجمہ: میں اللہ عزوجل کی عزت وقدرت سے اس چیز کے شر سے پناہ مانگتا ہوں اور جس سے میں ڈرتا ہوں۔




عملیات کے شائقین مندرجہ ذیل چال کے مطابق لکھیں۔ مثلاً 6 کے بعد 7۔ پہلا چھوٹا ہندسہ اگلے خانے میں اس سے بڑا۔ علیٰ ہذا

**برائے دفع غفلت ومہربانی حاکم**
**لَطِیفُ (129)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۸۱ | ۲۹ | ۶ |
| ۲۸ | ۷ | ۱۲ | ۸۲ |
| ۸ | ۳۱ | ۷۹ | ۱۱ |
| ف۸۰ | ی۱۰ | ط۹ | ل۳۰ |

**برائے دُردِزہ و کشف قلب**
**خَبِیرُ (812)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۱ | ۱۲ | ۱۹۸ | ۱ |
| ۱۹۷ | ب۲ | خ۶۰ | ۱۳ |
| ۳۰ | ر۲۰۰ | ی۱۰ | ۵۹۹ |
| ۱۱ | ۵۹۸ | ۴ | ۱۹۹ |

**برائے حلم و دفع غیظ وغضب**
**حَلِیمُ (88)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| م۴۰ | ی۱۰ | ل۳۰ | ح۸ |
| ۳۱ | ۷ | ۴۱ | ۹ |
| ۲ | ۲۸ | ۱۲ | ۴۲ |
| ۱۱ | ۴۳ | ۵ | ۳۹ |

**برائے بزرگی و دفع دردِکمر**
**عَظِیمُ(1020)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۰۱ | ۴۱ | ۸ | ع |
| ۷ | ۷۱ | ظ۹۰۰ | ۴۲ |
| ۷۲ | ی۱۰ | ۳۹ | ۸۹۹ |
| م۴۰ | ۸۹۸ | ۷۳ | ۹ |

**برائے حفظ وامان ودفع امراض**
**حَفِیظُ (998)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظ۹۰۰ | ی۱۰ | ف۸۰ | ح۸ |
| ۸۱ | ۷ | ۹۰۱ | ۹ |
| ۶ | ۷۸ | ۱۲ | ۹۰۲ |
| ۱۱ | ۹۳ | ۵ | ۷۹ |

**برائے دفع امراضِ چشم**
**مُقِیتُ (550)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ت۴۰۰ | ی۱۰ | ق۱۰۰ | م۴۰ |
| ۹۹ | ۴۱ | ۳۹۹ | ۱۱ |
| ۴۲ | ۱۰۲ | ۸ | ۳۹۸ |
| ۹ | ۳۹۷ | ۴۳ | ۱۰۱ |

**برائے دفع خوف ودردونظرِبد**
**حَسِیبُ (80)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب۲ | ی۱۰ | س۶۰ | ح۸ |
| ۵۹ | ۹ | ۱ | ۱۱ |
| ۶ | ۵۸ | ۱۲ | ۴ |
| ۱۳ | ۳ | ۷ | ۵۷ |

**برائے بزرگی و توقیر**
**جَلِیلُ (73)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ل۳۰ | ی۱۰ | ل۳ | ج۳ |
| ۳۲ | ۱۱ | ۳ | ۲۷ |
| ۲ | ۲۸ | ۳۱ | ۱۲ |
| ۹ | ۳۴ | ۲۹ | ۱ |

**برائے اقتدارو قدورت**
**مُقْتَدِرُ (744)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر۲۰۴ | ت۳۰۰ | ق۱۰۰ | م۴۰ |
| ۹۹ | ۴۱ | ۲۰۳ | ۴۰۱ |
| ۴۲ | ۱۰۲ | ۳۹۸ | ۲۰۲ |
| ۳۹۹ | ۲۰۱ | ۴۳ | ۱۰۱ |

برائے تعشق
مُقَدِّمُ (184)

| | | | |
|---|---|---|---|
| م۴۰ | د۴ | ق۱۰۰ | م۴۰ |
| ۱۰۱ | ۳۹ | ۴۱ | ۳ |
| ۳۸ | ۹۸ | ۶ | ۴۲ |
| ۵ | ۴۳ | ۳۷ | ۹۹ |

برائے درستی کارانجام
مُؤَخِّرُ (846)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر۲۰۰ | خ۶۰۰ | و۶ | م۴۰ |
| ۵ | ۴۱ | ۱۹۹ | ۶۰۱ |
| ۴۲ | ۸ | ۵۹۸ | ۱۹۸ |
| ۵۹۹ | ۱۹۷ | ۴۳ | ۷ |

برائے درستی ابتدائے کار
اَلْاَوَّلُ (86)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ل | و | لا | ا |
| ۳۰ | ۲ | ۲۹ | ۷ |
| ۳ | ۳۳ | ۴ | ۲۸ |
| ۵ | ۲۷ | ۴ | ۳۲ |

تونگری وعزت کے لیے
اَلْمَلِكُ (90)

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ک۲۰ | ل۳۰ | م۴۰ |
| ۳۱ | ۳۹ | ۱ | ۱۹ |
| ۳۸ | ۲۸ | ۲۲ | ۳ |
| ۲۱ | ۳ | ۳۷ | ۲۹ |

مقہوری اعداء و آسائش کے لیے
اَلْقُدُّوسُ(170)

| | | | |
|---|---|---|---|
| س۶۰ | و۶ | د۴ | ق۱۰۰ |
| ۳ | ۱۰۱ | ۵۹ | ۷ |
| ۹۸ | ۲ | ۸ | ۶۲ |
| ۹ | ۶۱ | ۹۹ | ۱ |

دفع جنون وزیادتی علم کے لیے
سَلَامُ (131)

| | | | |
|---|---|---|---|
| م۴۰ | ا | ل۳۰ | س۶۰ |
| ۲۹ | ۶۱ | ۳۹ | ۲ |
| ۵۸ | ۲۸ | ۳ | ۴۲ |
| ۴ | ۴۱ | ۵۹ | ۲۷ |

برائے عزت وتوقیر
سَمِیْعُ (180)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع۷۰ | ی۱۰ | م | س |
| ۳۹ | ۶۱ | ۶۹ | ۱۱ |
| ۶۲ | ۴۲ | ۸ | ۶۸ |
| ۹ | ۶۷ | ۶۳ | ۴۱ |

برائے روشنی چشم
بَصِیْرُ (333)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر | ی | بص | ال |
| ۹۱ | ۳۲ | ۱۹۹ | ۱۱ |
| ۳۳ | ۹۴ | ۸ | ۱۹۸ |
| ۹ | ۱۹۷ | ۳۴ | ۹۳ |

برائے مہربانی حاکم
حَکَمُ (68)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳۸ | ۳ | ۲۱ |
| ۳ | ک۲۰ | ح۸ | ۳۷ |
| ۱۹ | | م۴۰ | ۹ |
| ۳۹ | ۱۰ | ۱۸ | ۱ |

برائے حفظ وتسخیر
عَدْلُ (104)

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ل۳۰ | د۴ | ع۷۰ |
| ۵۴ | ۲۹ | ۸ | ۱۳ |
| ۳۱ | ۷ | ۶۰ | ۶ |
| ۱۹ | ۳۸ | ۳۲ | ۱۵ |

برائے استحکام و تعمیرات
بَاقِیُ(113)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی۱۰ | ق | ا | ب۲ |
| ۳۵ | ۳ | ۵۵ | ۲۰ |
| ۱۸ | ۶ | ۴۹ | ۴۰ |
| ۵۰ | ۴ | ۸ | ۵۱ |

برائے حفظ زراعت ومورو ملخ
صَبُوْرُ (298)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۱۹۸ | ص۹۰ |
| ۸۷ | ۲۰۱ | ب۲ | ۸ |
| ۴ | و۶ | ۸۹ | ۱۹۹ |
| ر۲۰۰ | ۸۸ | ۹ | ۱ |

ازتحریر: منیر احمد میرانی قمبر

# ثاقب ارسلہ جفر لوحِ شفا

قارئین کرام! آج سے اس دجالی دور میں لوگوں کی کثیر تعداد نہ جانے کتنے موذی اور مہلک امراض میں مبتلا ہے اور لاکھوں روپیہ خرچ کر کے سخت پریشان ہے۔ اکثر حضرات اخراجات برداشت کرنے کی طاقت بھی نہیں رکھتے اور درد تکلیف میں روز بروز مبتلا ہو کر خاموش بیٹھ جاتے ہیں اور اس دور میں کوئی بھی کام مفت نہیں ہوتا۔ آپ کی خدمت میں ایک نہایت نادر آسان مجرب عمل پیش کر رہا ہوں۔ دربار رب العزت سے دعا ہے کہ وہ اس عمل کے ذریعے لوگوں کو شفائے کاملہ عطا فرمائے گا۔ آج کل زیادہ سے زیادہ لوگوں کو درد ہڈیوں اور چمڑیوں کی بیماری بہت زیادہ ہو رہے ہیں۔ مگر ڈاکٹروں کے پاس اس کا علاج نہیں اور لاکھوں روپیہ کی دوا میں بھی فائدہ نہیں ہو رہا ہے مگر میں آپ کی خدمت میں دعائے کمیل جو حضرت علیؑ نے حضرت کمیل کو تعلیم دی تھی، اس دعا میں کچھ الفاظ پیش عرض ہے:

یَارَبِّ ارْحَمْ ضَعْفَ بَدَنِیْ وَرِقَّةَ جِلْدِیْ وَدِقَّةَ عَظِیْمِ ٥

**ترجمہ:** اے میرے پروردگار رحم فرما میرے جسم کی ناتوانی اور میری جلد کی کمزوری و نازک پن پر اور میری ہڈیوں کی کمزوری پر ٥

اس دعا کے اعداد 3071 قمری نکال کر مربع آتشی بناؤ۔ کسی نیک ساعت میں 41 الواح تیار کرو، مشک و زعفران کی سیاہی سے۔ ایک لوح کو باندھو مریض کو، باقی کی 40 الواح کو گلاب کے پانی سے پلاؤ، 40 دنوں میں کامل شفا ملے گی اور اس دعا کو نماز فجر، عشاء 110 مرتبہ پڑھیں، دعائے کمیل پر تھوڑی روشنی جناب سید ابن طاؤس نے اپنی کتاب اقبال میں تحریر فرمایا ہے کہ حضرت کمیل بن زیاد سے روایت ہے کہ میں ایک دن بصرہ کی مسجد میں حضرت علیؑ کے حضور میں حاضر تھا کہ آپ نے ارشاد فرمایا جو آدمی شعبان کے مہینے کی پندرہویں شب میں اہتمام کرے کہ رات وجودِ عبادت الٰہی میں بسر کرے اور حضرت خضرؑ کی دعا بھی پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی کمیل کہتے ہیں کہ جب جناب امیر المومنینؑ بیت الشرف تشریف لے گئے تو میں بھی خدمت بابرکت میں حاضر ہوا۔ حضرت علی ابن طالبؑ نے مجھ سے ارشاد فرمایا۔ کوئی کام ہے؟ میں نے دعائے حضرت خضرؑ کی خواہش ظاہر کی۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ کمیل بیٹھ جاؤ۔ میں بیٹھ گیا۔ جناب امیر المومنینؑ نے ارشاد فرمایا کہ اے کمیل اگر تم اس دعا کو ہر شب جمعہ ایک مرتبہ یا ہر ماہ ایک مرتبہ یا سال میں ایک مرتبہ پڑھ لو گے تو تم دشمنوں کے شر سے محفوظ رہو گے، تمہاری روزی میں اضافہ اور تمہارے گناہوں میں کمی ہوگی۔ بعد ازاں حضرت علیؑ نے دعا کی تلقین فرمائی۔ چنانچہ اس دن سے یہ دعائے کمیل کے نام سے مشہور ہوگئی۔ لیکن ہم نے جو عمل تیار کیا ہے، اس میں تین خاص کام یہ ہیں کہ ایک جسمانی کمزوری، دوسرا جلدی بیماری، تیسرا ہڈیوں کی کمزوری۔ اجازت عام ہے۔

## چال آتشی مربع

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

۷۸۶
یا علی — جبرائیل — یا علی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۶۷ | ۷۷۰ | ۷۷۴ | ۷۶۰ |
| ۷۷۳ | ۷۶۱ | ۷۶۶ | ۷۷۱ |
| ۷۶۲ | ۷۷۶ | ۷۶۸ | ۷۶۵ |
| ۷۶۹ | ۷۶۴ | ۷۶۳ | ۷۷۵ |

اسرافیل — عزرائیل
یا علی — یا علی

## مجرباتِ دامانیہ

از تحریر: عبداللطیف دامانی، ترنول اسلام آباد

# لوح برائے تسخیرِ خلائق، تسخیرِ محبوب و حسبِ منشاء شادی

نقشِ حُب تمام نقوشِ حُب کا سردار ہے۔ میں نے اس لوح سے ہزار ہا کام لئے ہیں مگر یہ ایک ہے خطا تیر ہے جب اس لوح کو تیار کریں تو قمر در عقرب نہ ہو اور ساعت مریخ اور زحل کی بھی نہ ہو لوح تیار کرنے سے قبل غسل کر لیں اور صاف ستھرا لباس کا ہونا ضروری ہے لکھنے کی جگہ پاک وصاف ہو منہ قبلہ کی طرف ہو۔ طالب و مطلوب کا تصور ہو اب میں اس لوح کے چند فوائد عرض کرتا ہوں۔

1:۔ اگر کوئی لڑکا کسی لڑکی سے شادی کرنا چاہتا ہے اور لڑکی اور لڑکا آپس میں شادی کرنے پر رضا مند ہیں مگر لڑکی کے والدین راضی نہیں ہیں تو آپ ایک نقش لکھ کر شیشی میں بند کر کے کسی پاک و صاف جگہ میں دفن کر دیں اگر ممکن ہو تو کسی میٹھی چیز اشیاء میں کھلا پلا دیں اور تیسرا نقش اپنے بازو یا گلے میں موم جامہ کر کے پہلے پہلے تو ان تینوں تعویزوں سے شادی ہو جائے گی۔ اگر کوئی رکاوٹ ہو تو دو تین بار کے استعمال کرنے سے انشاء اللہ شادی ہو جائے گی۔

2:۔ لڑکی کے والدین لڑکے کو لڑکی دینے کیلئے راضی ہیں اور لڑکی بھی راضی ہے مگر لڑکا یا اس کے والدین نہیں مانتے یا آپس میں رنجش ہے۔ آپ اس طرح کریں کہ ایک تعویز لڑکے کو کسی میٹھی چیز میں کھلائیں پلائیں اور دوسرا تعویز لڑکے کی ماں کو اور چوتھا لڑکے کے باپ ایک تعویز میٹھی چیزوں کو کھلائیں پلائیں اور ایک تعویز کو کورے کوزے میں عطر لگا کر بند کر کے کسی پاک جگہ میں دفن کر دیں چند ایام میں لڑکی کی شادی اُسی لڑکے کے ساتھ ہو جائے گی۔

3:۔ کسی کی بیوی خاوند سے ناراض ہو کر میکے چلی گئی ہو یا عورت کی خاوند کے ساتھ محبت نہیں ہے۔ تو اس طرح کریں کہ ایک تعویز روزانہ اپنی وائف کو کسی میٹھی چیز میں کھلاتے رہیں تو چند ایام میں زوجہ اپنے خاوند کی فرماں بردار ہو جائے گی۔

### نقش یہ ھے:

الله

بسم الرحمٰن الرحیم

یا جبرائیل — یا میکائیل

والقیف علیک محبة منی والتصغ حملی غینی واله لحب الخیر زین

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| والف | بین | قلوبهم | لوانققت | مافی الارض | جمیعاً | والف |
| بین | قلوبهم | لوانققت | مافی الارض | جمیعاً | والف | بین |
| قلوبهم | لوانققت | مافی الارض | جمیعاً | والف | بین | قلوبهم |
| لوانققت | مافی الارض | جمیعاً | والف | بین | قلوبهم | لوانققت |
| مافی الارض | جمیعاً | والف | بین | قلوبهم | لوانققت | مافی الارض |
| جمیعاً | والف | بین | قلوبهم | لوانققت | مافی الارض | جمیعاً |
| یحبونهم | کحب | الله | والذین | امنو | اشد | حبا |
| کحب | الله | والذین | امنو | اشد | حبا | الله |
| الله | والذین | امنو | اشد | حبا | الله | یحبونهم |
| والذین | امنو | اشد | حبا | الله | یحبونهم | کحب |
| امنو | اشد | حبا | الله | یحبونهم | کحب | الله |
| اشد | حبا | الله | یحبونهم | کحب | الله | والذین |
| حبا | الله | یحبونهم | کحب | الله | والذین | امنو |
| الله | یحبونهم | کحب | الله | والذین | امنو | اشد |
| یحبونهم | کحب | الله | والذین | امنو | اشد | حبا |

ولا یحبونکم وقوم یؤمنون بالکعب کفاً حسبی الله لا اله الا هو رب العرش العظیم

للناس حب الشهوت من النساء والذین و القطرة من الذهب و النساء و العجل

مطالع الحیوة الدنیا وعنده حسن المغاب فمارجعة من الله لغنت لهم هانتم اولا

یا اسرافیل — یا عزرائیل




کثرت سے درود شریف پڑھنے سے نہ صرف فیض حاصل ہوتا ہے گا بلکہ دو عالم کی ساری مصیبتوں سے نجات کا سب سے آسان ذریعہ ہے کثرت سے درود سلام پڑھنے سے قلب کی حضوری کے ساتھ ساتھ دل میں یہ استعداد پیدا ہوتی ہے جس سے وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بالواسطہ فیضان قبول کر سکے۔ درود شریف کا سلسلہ بھی عملیات سے جڑا ہوا ہے۔ درود شریف کے بغیر عمل میں کامیابی محض اتفاق ہی ہو سکتا ہے اس لئے حاصل کے لئے ضروری ہے کہ وہ عزیمت پڑھنا تو چاہے بھول جائے لیکن درود شریف پڑھنا نہ بھولے کیونکہ یہ ایسی اہم ترین عبادت ہے جو ہمیشہ قبول ہوتی ہے۔ درود شریف اپنی ترتیب اور الفاظ کے لحاظ سے ان گنت مگر بعض درود شریف اپنی اپنی فضیلت اور خصوصیات کے لحاظ سے بہت مؤثر اور بہت اہم ہیں۔ ان میں سے چند درود پاک کا طریقہ زکوٰۃ اور فیوض و برکات قارئین کی نظر کر رہا ہوں۔

## درود شریف شوقیہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰھُمَّ نُوِّرۡ قَلۡبِیۡ بِنُوۡرِ شَوۡقِكَ

## درودِ شوقیہ کی زکوٰۃ کا طریقہ

درودِ شوقیہ کی زکوٰۃ نکالیں اس کے پورا کرنے سے دل میں شوق الٰہی اور درود ہجر اور محبت الٰہی کا جذبہ بڑھ کر قلب میں ذکر اللہ جاری ہو جاتا ہے نماز عشاء کے بعد عروج ماہ میں نوچندی بدھ یا جمعرات یا اتوار یا سوموار کو جو وار پہلے آجائے شروع کریں یہی رات ایک تسبیح دوسری رات دو تسبیح علی ہذا القیاس ایک ایک تسبیح ہر رات کو پڑھاتے جائیں جب اکتالیس راتیں پوری ہو جائیں اس رات کو اکتالیس تسبیح پڑھیں پھر آئندہ رات چالیس تسبیح پڑھیں یعنی ایک تسبیح کم کر دیں اس طرح ایک ایک تسبیح کم کرتے جائیں۔ واپس ایک تسبیح کے آتے تک فیض کھل جاتا ہے لیکن علیحدہ بیٹھ کر تصور شیخ اور یکسوئی سے پڑھنا چاہئے اس زکوٰۃ کے ادا ہونے تک اس میں ناغہ ہرگز نہ کریں اور پورا پرہیز کریں۔

درود شریف شوقیہ یکسوئی سے سوالاکھ مرتبہ علیحدہ بیٹھ کر پڑھیں اور تصور شیخ کے ساتھ یکسو ہو کر پڑھیں تو آپ کے دل میں شوق اور یادِ الٰہی کا ٹھکانہ ہو گا یادِ الٰہی کا دل میں شوق و ذوق ہو گا اور یادِ الٰہی کا ذکر جاری رہے گا باطن کی سیاہی دور ہو کر باطنی صفائی حاصل ہو گی فقیر کی طرف سے تمام اہل ایمان کو اس درود پاک پڑھنے کی اجازت ہے۔




**13 جون عطارد مشتری تثلیث مکمل رات 8:44 منٹ**

شوگر کے امراض کو دفع کرنے کیلئے جب مریخ کسی ستارے کیساتھ تثلیث بنا رہا ہو یا شروع میں ہو یا اوج میں ہو۔ یا اپنے گھر میں ہو یا عطارد شرف میں ہو یا اوج میں ہو تو طلسم امراض شوگر پیش کرتا ہوں۔ طلسم امراض شوگر ایک زبردست عمل ہے۔ اسکی برکت سے نحوست بھی ٹل جاتی ہے اور بیماری سے شفاء مل جاتی ہے۔ تین ماہ روزانہ ایک تعویز بنانا ہے۔ اسکے ساتھ روزانہ تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھا کریں وہ بھی پانی پر دم کرکے پیا کریں یہ طلسم خالص چاندی کی پلیٹ پر جس میں کوئی ملاوٹ نہ ہو۔ ان ہی تثلیث میں تیار کرکے پاس رکھیں۔ پھر اسم اعظم مخفی لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللہُ بِحَقِّ یَا شَافِیِ یَا قَوِی یَا مَتِین روزانہ (712) مرتبہ پڑھا کریں اور نماز عشاء (500) مرتبہ استغفار اور (500) مرتبہ درود شریف اپنا معمول بنالیں۔ اللہ پاک شفا دیگا۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور میرے صاحبزادے شہزادے سیّد محمد ابوعبداللہ اور شاہ زنجانی صاحب اور انکے صاحبزادوں کے حق میں دُعائے خیر کریں۔



# یا بدوح کا من موہنی عمل

عام طور پر جن لوگوں کو علم نہیں ہے وہ یہ سمجھتے ہیں کہ **یا بدوح** فرضی نام ہے جو عملیات والوں نے رکھ لیا ہے۔ حالانکہ اس کی حقیقت یہ ہے کہ **یا بدوح** عبرانی زبان میں اللہ کو کہتے ہیں۔ واللہ اعلم

اب ایک ایسی بات ظاہر کی جاتی ہے جس کا علم بہت کم لوگوں کو ہوگا۔ ہما جو جانور ہے اور جس کو مخلوق نے نظر سے شاید دیکھا ہو۔ شیخ سعدی علیہ الرحمۃ نے گلستان میں اس کی حکایت بیان فرمائی ہے۔ مقصود یہ ہے کہ اس کے پروں پر **یا بدوح** صاف تحریر ہے۔ اسی طرح اُلو جس کو لوگ منحوس قرار دیتے ہیں اور ہے بھی۔ درحقیقت منحوس لیکن بعض علماء کا قول ہے کہ یہ بڑا عابد، زاہد ہے اس لیے یہ شب بھر عبادت کرتا ہے۔ اس کے پروں پر ملاحظہ فرمائیے، اُلٹا **یا بدوح** لکھا ہوا ہے۔

یہ عمل سرکش مطلوب اور بے وفا معشوق اور ظالم دشمن کو قبضہ میں لانے اور اس پر اپنا رعب قائم کرنے کے لیے اکسیر پُر تاثیر ہے، بفضلہٖ خطا نہیں کرتا۔ اس کو قاعدے کے موافق بدھ کی پہلی ساعت میں لکھے بلکہ محبت کا جو بھی نقش ہو بدھ کی پہلی ساعت میں لکھے، ساعتوں کے متعلق کسی دوسری جگہ حُب کا عمل جو سو فیصدی تیز بہدف ہے۔ وہاں سوالات جوابات کے تحت میں تمام باتوں کا انکشاف کیا گیا ہے اور ستاروں کے اوقات ان سے کام لینے کا طریقہ کس وقت کون سا تعویذ یا کلام لکھنا ہے زنجانی جنتری سے دیکھ لیں۔ مراد بر آئے گی، شرطیہ کام ہوگا۔ لیکن خدا کے واسطے حرام فعل کے لیے نہ کریں جو قیامت کے دن مواخذہ دار ہوں۔ سب سے پہلے سیاہی و قلم تیار کریں، سیاہی آگے درج ہے۔

مشک **1** رتی، زعفران **2** رتی، عرق گلاب **4** ماشہ، عنبر **1** رتی، انار کی لکڑی **1** قلم

**طریقہ:** فی الوقت جب اِرادہ اس کے کرنے کا ہو، انار کی لکڑی سے ایک سچی قلم بناؤ اور اوپر دی گئی سیاہی سے نقش تحریر کرو اور لکھنے کے بعد لوبان و مشک کی دھونی دیں۔ لکھنے کے لیے سنہری کاغذ اور اُس پر نیچے دی گئی آیت کو **173** مرتبہ پڑھو، پھر خالص چاندی میں بند کروا لو اور گلے میں ڈال لو۔ اگر خدا تعالیٰ نے توفیق دی تو سونے میں بند کروائیں، تاثیر دُگنی ہو جائے گی۔ اگر کوئی ضرورت مند یہ نقش خود تیار نہ کر سکیں تو وہ مجھ فقیر یا شاہ زنجانی صاحب سے رجوع کرے۔ آخر میں مجھ فقیر اور ادارہ آئینہ قسمت کے سب سٹاف کو دعائے خیر میں یاد رکھیں اور زنجانی برادرز کی ترقی کے لیے تہہ دل سے دعا کریں۔ یہ نقش قاعدے سے بھرا جائے گا اور پرہیزگاری سب سے بڑی شرط ہے۔ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الْقُدُّوْسِ الطَّاهِرُ الْوَدُوْدُ اَلْوَدُوْدُ بحق یا بدوح

بسم الله الرحمن الرحيم

اجب یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| ب | د | و | ح |
| و | ح | ب | د |

اجب یا اسرافیل

اجب یا عزرائیل

اجب یا میکائیل

قوله الحق وله الملک

الحب فلاں بن فلاں علٰی الحب فلاں بنت فلاں

# کراماتِ جفر حصولِ انعام و تسخیرِ موکل کے صدری اعمال

از تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ

اس مرتبہ بھی قارئین آئینہ قسمت کے لیے حصولِ انعام کا خاص الخاص عمل پیش کر رہا ہوں۔ جو شخص مسلسل انعامی اسکیموں میں ناکام ہو رہا ہو اور حامی و پریشانیوں میں مبتلا ہو اور کوئی حل نظر نہ آرہا ہو تو پھر آپ کو اب پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس عمل کی برکت سے پرائز بانڈ کے فسٹ سیکنڈ نمبر افریقہ، انگلینڈ، امریکہ، دبئی، سعودی عرب، تھائی لینڈ اور ٹی وی پر ہونے والی لاٹریاں اور روزمرہ ہونے والی ملکی و غیر ملکی انعامی اسکیموں میں کامیابی کے لیے اور درست نمبر حاصل کرنے کے لیے کر سکتے ہیں۔ کیونکہ گذشتہ کئی سالوں سے میں نے لوگوں کے لیے کئی حصولِ انعام کے عملیات تیار کر کے دیے ہیں اور بے شمار لوگ فیض حاصل کر رہے ہیں۔ لیکن ایک بات یہاں وضاحت کر دوں انعام لگنے کے بعد کوئی کاروبار کریں ورنہ نقصان ہوگا۔ کیونکہ دوسری دفعہ روحانی مخلوق انعام اٹھانے نہیں دیتی یہ میرا تجربہ ہے۔ اس لیے میں ہر بار لکھتا آیا ہوں کہ صرف ایک دفعہ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ آپ کو پتہ ہی ہوگا کہ لالچی اور حاسد ناکام ہی رہتا ہے۔ بہر حال عقل مند کے لیے اشارہ کافی ہے۔

عمل کا طریقہ کچھ یوں ہے کہ نوچندی جمعرات کو ساعت مشتری کے سعد وقت میں جب قمر در عقرب نہ ہو، میں شروع کر دیں۔ علیحدہ جگہ ہونی چاہیے جہاں خوشبو دار بخور جلائیں اور رجال الغیب پشت پر ہوں۔ پھر سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے درج ذیل طلسم انعامی لکھیں۔ اگر غلط طریقے سے طلسم لکھا تو اُلٹا نقصان ہوگا اور مالی مزید خرابی ہوگی۔ پھر تین سو تیرہ روپے کی مٹھائی جو عمل سے پہلے موجود ہو اور حضرت علیؓ کی نیاز دلوائیں اور بچوں میں تقسیم کر دیں۔ اسی طرح لگاتار 9 روز کرتا ہے، سارا کام احتیاط سے کریں، ورنہ کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ پھر جب انعامی اسکیموں کے نمبر کی ضرورت ہو تو رات کو سونے سے پہلے بعد از نمازِ عشاء طلسم انعامی اپنی جیب میں رکھیں اور وظیفہ 350 مرتبہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں اور دعا کر کے سو جائیں۔ انشاء اللہ تین تا چھ روز میں درست اور واضح نمبر ملے گا اور یاد بھی صبح ہونے تک رہے گا۔ یہ نمبر خرید کر رکھ لیں اور کسی کو ہرگز نہ بتائیں، ورنہ نقصان ہوگا۔ یہ زندگی میں عمل صرف ایک بار فائدہ دے گا۔ دورانِ عمل پرہیز جمالی کرنا ہے۔ یہ عمل پہلی دفعہ آئینہ قسمت میں شائع ہو رہا ہے اور دنیا کی کتاب میں نہ ملے گا۔ یہ عمل میری زیرِ طبع کتاب "تسخیر الارواح وحصولِ انعام (حصہ اول)" سے لیا گیا ہے۔ اگر خود تیار نہ کر سکیں تو مجھ سے رابطہ کریں۔ عبارتِ عمل یہ ہے:

عزمت علیکم یا دردائیل بحق یا بدوح یا علیم یا خبیر فسٹ، سیکنڈ نمبر بتائو بحق لا اِلٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ العجل الساعۃ الوحا۔

عطلب عطلب مقلوهفلو مقلهفلو مقلهفلو
ہہہ طسح یا بدوح یا بدوح یا بدح
اجب یا جیوش بھروش یا بدوح یا بدوح یا بدوح
فسٹ، سیکنڈ نمبر بتاؤ بحق یا بدوح العجل الساعۃ الوحا

## تسخیر مؤکل کا صدری عمل

شائقین تسخیر مؤکل کے لیے ایک صدری و اسراری عمل تحریر کر رہا ہوں۔ جس کا طریقہ یہ ہے کہ علیحدہ پاک و صاف جگہ پر جہاں کوئی دوسرا شخص موجود نہ ہو پڑھیں، پھر رجال الغیب پشت پر رکھ کر "خصوصی حصار" سے اپنے اِرد گرد کا حصار کریں۔ اب عبارت عمل 3125 مرتبہ 41 روز تک پڑھیں۔ 41 ویں رات مؤکل حاضر ہوگا، پہلے عامل اپنی پڑھائی کی تعداد مکمل کرے پھر مؤکل سے کہے کہ میں ہر جائز مؤکل اپنے حاضر ہونے کا طریقہ بتائے گا جب بھی مشکل پیش آئے تو مؤکل حاضر کر کے آپ اپنے مسئلہ کا حل دریافت کر سکتے ہیں اور اپنے ہر مشکل سے مشکل کام کے لیے مؤکل کو حاضر کریں۔ یہ فی الفور ہو کہ آپ کی مشکل جو بھی ہوگی جلد از جلد حل کر دے گا۔ یہ بات یاد رکھیں کہ یہ مؤکل دنیا کا ہر کام منٹوں میں کرنے کی طاقت رکھتا ہے، لیکن عمل اجازت ضرور حاصل کریں، ورنہ رجعت و ناکامی ہوگی۔ یہ بڑی جلالی روحانی طاقت والا عمل ہے، احتیاط سے کرتا ہے، بے استادہ ہمیشہ ناکام رہتا ہے۔ عمل میں کامیابی کے بعد حضرت امام حسینؓ کی دیں کلو مٹھائی پر نیاز دیں اور بچوں میں تقسیم کر دیں۔

**نوٹ:** دورانِ عمل اگر بتیاں گیارہ عدد سلگائیں اور پرہیز جمالی کرنا ہوگا۔ عبارتِ عمل یہ ہے:

اللہ الصمد اجب یا اسرافیل یا دردائیل

رمضان کریم

# روحانی مسائل اور ان کا حل

ازتحریر: ظفر اقبال خٹک، اٹک

**1:۔** اگر آپ کسی سے کوئی بات منوانا چاہتے ہیں مثلاً انٹرویو پر جارہے ہیں اور آپ چاہتے ہیں کہ انٹرویو والا آپ پر مہربان ہوجائے یا تھانہ، کچہری، جج، کسی آفیسر، رشتے مانگنے کیلئے اس طرح کے دیگر مسائل کیلئے آپ یہ وظیفہ استعمال کرسکتے ہیں جس سے انشاء اللہ آپ کو بہت فائدہ ملے گا۔

**وظیفہ:۔** 11 دفع یہ آیت پڑھ کر جائیں (سورۃ ھود۔ آیت نمبر 56) اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ سے صراط المُستَقِیم تک اوّل وآخر درود شریف۔ متعلقہ شخص کے سامنے جاتے وقت پڑھ کر اس کو محسوس ہوئے بغیر اس پر پھونک ماردیں اوّل وآخر 3،3 مرتبہ درودابراہیمی۔

**2:۔** عام گھروں میں رشتوں کی بندش کے معاملات ہر وقت موجود رہتے ہیں جس سے لوگ پریشانی میں مبتلا ہیں ایسے لوگوں کیلئے رشتوں کی بندش کا توڑ کرنے کیلئے یہ وظیفہ بہت مجرب اور آزمودہ ہے۔ صبح کی نماز کے بعد پڑھ سکتے ہیں۔

**وظیفہ:۔** اوّل وآخر 21 دفع درودِ ابراہیمی، 40 دفع سورۃ الم نَشرح اور پھر 70 دفع سورۃ اخلاص

**3:۔** نوکری کا مسئلہ بھی ہمارے معاشرے میں بہت عام ہے پڑھے لکھے نوجوان مارے مارے پھر رہے ہیں ان کو روزگار نہیں ملتا وہ جگہ جگہ درخواستیں بھجواتے ہیں مگر جواب نہیں آتا۔ ایسے حالات میں یہ دوعمل/وظائف بہت مجرب ہیں ان سے فائدہ اُٹھائیں۔

**وظیفہ 1:۔** جس وقت انٹرویو کیلئے جائیں وہاں اس دفتر میں پہنچنے سے پہلے گھر میں ہی یا اس آفیسر کے آفس سے باہر آعوذُ باﷲ مِن الشَّیطٰنِ الرَّجیمِ ○ بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحیم کے بعد 4 دفع سورۃ کوثر پڑھ لیں اور خود پر پھونک ماردیں انشاءاللہ کامیابی کا راستہ کھل جائے گا۔

**وظیفہ 2:۔** جس وقت کسی نوکری کیلئے آپ نے درخواست دے دی ہو تو اس وقت یا جب بھی آپ یہ آرٹیکل پڑھ لیں اور آپ نے پہلے سے ہی اپلائی کیا ہوا ہے اور کال ابھی تک انتظار ہے تو اسی صورت میں نمازِ عشاء اور نماز فجر کے بعد یہ وظائف استعمال میں لانا شروع کردیں۔ ہر کاوٹ کھول دی جائے گی اور روزی نوکری کے اسباب پیدا ہوجائیں گے۔

اوّل:۔ یَاعَزِیزُ 41 دفع اوّل وآخر 3 دفع درودابراھیمی۔

دوئم:۔ اَلمَلِکُ القُدُّوس 300 دفع اوّل وآخر 11 دفع درودِ ابراھیمی۔

سوئم:۔ سورۃ فاتحہ 100 دفع، سورۃ اخلاص 3 دفع اوّل وآخر درود شریف 3 دفع

**4:۔** اگر آپ کسی سخت مشکل میں پھنس گئے ہیں کوئی راستہ نہیں مل رہا اور سخت پریشان کُن حالات میں کوئی حل نہیں مل رہا تو ایسی پیچیدہ اور سنگین صورتحال سے نکلنے کیلئے فوری طور پر اللہ تعالیٰ کی ذات سے رُجوع کریں وہ اپنے بندے سے 70 ماؤں سے زیادہ پیار کرتا ہے اور بس آپ کے پکارنے اور مانگنے کی دیر ہے۔

**وظیفہ:۔** 21000 مرتبہ یَا قَیُّومُ اوّل وآخر 41 دفع درود شریف یہ وظیفہ 3 دن نمازِ عشاء کے بعد پڑھیں۔ اس وظیفہ سے قبل 2 رکعت نماز حاجت اور امدادِ غیبی کیلئے اللہ سے دُعا مانگیں پھر یہ وظیفہ کریں اگر اکیلے پڑھنے میں ی تعداد زیادہ لگتی ہو تو گھر کے 3 افراد یا رشتہ داروں میں سے (خواتین یا مرد) مل کر یہ تعداد 3 دن تک روزانہ 21000 پوری کریں۔ مقصد کو ذہن میں رکھ کر پڑھیں۔ اس تعداد کو کم وبیش نہ کریں۔ 3 دن کے بعد حسبِ توفیق شرینی/نیاز بھی دے دیں اور مقصد کی کامیابی کیلئے دُعا کریں۔ انشاءاللہ کامیابی ملے گی۔

# علم الاعداد اور ہماری شخصیت

## (اعداد اور اہم واقعات)

روحانیت کے اعتبار اعداد کا ہماری شخصیت کے اندر بہت وسیع عمل دخل ہے۔ اسی اعتبار اور اسی اہمیت کو سامنے رکھتے ہوئے آج میں نے اس عنوان کو مختصر اور بامعنی اور بامقصد بنانے کیلئے ہماری پیدائشی تاریخوں پر ایک جائزہ پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ مندرجہ ذیل ترتیب سے تاریخ پیدائش کے حالات و واقعات کا ایک جائزہ حاضر ہے اور اسی جائزے کے اعتبار سے آپ اپنی تاریخ پیدائش سے بخوبی موازنہ کر سکتے ہیں۔

1:۔ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۱۔۱۰۔۱۹۔۲۸ کسی ماہ کی بھی ان تاریخوں میں ہو تو اسے بلحاظ عمر ۱۔۷۔۱۰۔۱۶۔۱۹۔۲۸۔ ۳۴۔ ۳۷۔ ۴۳۔ ۴۶۔ ۵۲۔ ۶۱ اور ۷۰ سال کی عمر میں غیر معمولی واقعات پیش آسکتے ہیں۔

2:۔ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۲۔۱۱۔۲۵۔۲۹ کسی ماہ کی بھی ان تاریخوں میں سے ہو تو اسے ۲۔۷۔۱۱۔۱۶۔۲۰۔۲۵۔۲۹۔ ۳۴۔ ۳۸۔ ۴۳۔ ۴۷۔ ۵۲۔ ۵۷۔ اور ۷۰ سال کی عمر میں غیر معمولی واقعات پیش آسکتے ہیں۔

3:۔ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ۳۔ ۱۲۔ ۲۱۔ ۳۰ کسی ماہ کی بھی ان تاریخوں ہو تو اسے ۳۔ ۱۲۔ ۲۱۔ ۳۰۔ ۳۵۔ ۴۸۔ ۵۷۔ ۶۶ اور ۷۵ سال کی عمر میں غیر معمولی واقعات پیش آسکتے ہیں۔

4:۔ اگر کسی شخص کی پیدائش کسی ماہ کی ۴۔ ۱۳۔ ۲۲۔ ۳۱ تاریخ میں ہو تو اسے ۱۔ ۴۔ ۱۰۔ ۱۳۔ ۱۹۔ ۲۲۔ ۲۸۔ ۳۱۔ ۳۷۔ ۴۰۔ ۴۶۔ ۴۹۔ ۵۵۔ ۵۸۔ ۶۴۔ ۶۷۔ ۷۳۔ ۷۶ سال کی عمر میں غیر معمولی واقعات پیش آسکتے ہیں۔

5:۔ اگر کسی شخص کی پیدائش ۵۔ ۱۴۔ ۲۳ کسی ماہ کی ان تاریخوں میں ہو تو اسے ۵۔ ۱۴۔ ۲۳۔ ۳۲۔ ۴۱۔ ۵۹۔ ۶۸۔ ۷۷ سال کی عمر میں واقعات پیش آتے ہیں۔

6:۔ اگر کسی شخص کی پیدائش کسی بھی ماہ کی ۶۔ ۱۵۔ ۲۴ تاریخوں میں ہو تو اسے بلحاظ عمر ۶۔ ۱۵۔ ۲۴۔ ۳۳۔ ۴۳۔ ۵۱۔ ۶۰۔ ۶۹۔ ۷۸۔ ۸۷ سال کی عمر میں غیر معمولی واقعات درپیش آتے ہیں۔

7:۔ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش کسی بھی ماہ کی ۷۔ ۱۶۔ ۲۵ تاریخوں میں ہو تو بلحاظ عمر ۲۔ ۷۔ ۱۱۔ ۲۰۔ ۲۵۔ ۶۶۔ ۳۱۔ ۳۸۔ ۴۳۔ ۴۷۔ ۵۶۔ ۶۱۔ ۶۵۔ ۷۰۔ ۷۴ اور ۷۹ سال کی عمر میں غیر معمولی حالات و واقعات پیش آسکتے ہیں۔

8:۔ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش کسی بھی ماہ کی ان تاریخوں ۸۔ ۱۷۔ ۲۶ میں ہو تو اسے بلحاظ عمر ۸۔ ۱۷۔ ۲۶۔ ۳۵۔ ۴۴۔ ۵۳۔ ۶۱۔ ۷۱۔ ۸۰ سال کی عمر میں واقعات پیش آئیں گے۔

9:۔ اگر کسی شخص کی تاریخ پیدائش ان تاریخوں میں کسی بھی ماہ میں واقع ہو تو (۹۔ ۱۸) تو اسے بلحاظ عمر ۹۔ ۱۸۔ ۲۷۔ ۳۶۔ ۴۵۔ ۵۴۔ ۶۳۔ ۷۲۔ اور ۸۱ سال کی عمر میں واقعات پیش آسکتے ہیں۔

**نوٹ:**۔ واقعات میں کامیابیاں، ناکامیاں، فتوحات، حادثات، شادی، خوشی کے معاملات، پریشانی کے معاملات شامل ہیں۔ حالات و واقعات کی تشریح محض مشکلات اور پریشانی سے نہیں کرنی چاہئے بلکہ مثبت پہلو بھی سامنے رکھ لینے چاہئے۔ اللہ ہمیں ہر بلا سے محفوظ رکھے اور وہ بہتر جانتا ہے۔

انسان اور جن

# ایک مسلمان جن کا تیار کردہ ایک مجرب عمل

آج عنوانِ بالا پر ایک ایسا مجرب عمل حاضرِ خدمت ہے جو آج کے اس دور میں ہر گھر کی ضرورت ہے۔ اس پر عمل پیرا ہو کر انسان جنات اور دنیاوی تمام آفات سے خود کو محفوظ بنا سکتا ہے۔ حضرت سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ کی ملاقات ایک جن سے جو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھوں پر ایمان لایا تھا۔ اس جن نے حضرت سعید ابن مسیب رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ آج میں آپ کو ایک ایسا عمل بتاتا ہوں کہ جو شخص اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ جنات کی شرارتوں اور دنیا کی تمام بلاؤں اور آفتوں سے بفضلِ رب العلمین محفوظ رہے گا۔ یہاں تک کہ اگر اس عمل کو لکھ کر کسی جانور کے گلے میں بھی ڈال دیا جائے تو وہ جانور بھی چوری، گم ہونے یا نقصان سے محفوظ رہے گا۔ اگر اس کو لکھ کر مال کے اندر رکھ دیا جائے۔ گھر کے مین گیٹ کے اندر دائیں طرف پہلی دیوار کے ساتھ چسپاں کر دیا جائے یا کوئی فرد مسافر اپنے ساتھ بازو کے ساتھ باندھ کر رکھ لے تو ہر صورت بالا میں حفاظت ملے گی نہ ہی مال کو یا مسافر کو یا جانور کو کچھ نقصان ہوگا اور مسافر بخیر و عافیت واپس اپنے گھر کو واپس لوٹ کے آئے گا۔ گویا موجودہ دہشت گردی، افراتفری، لوٹ کھسوٹ، بدامنی کے ماحول میں یہ عمل ایک سیفٹی گارڈ ہے اور ایک ایسا سیفٹی گارڈ جو آپکے کنٹرول میں ہے اور آپ اس کے کنٹرول میں ہیں۔ گویا ایک بہترین دفاع کا عمل ہے اور آج کے دور میں زیادہ مسائل ہی دفاع کے سلسلے میں پیش آ رہے ہیں۔ اگر میں نہایت سادہ، واضح، صاف اور شفاف الفاظ میں تشریح کردوں تو یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اس عمل سے گھر کے ہر فرد کو دفاع اور سیکورٹی دی جاسکتی ہے۔ بشرطیکہ اس عمل کی ایک صاف تحریر بغیر کسی غلطی کے لکھ کر اسکے گلے میں/ پاکٹ میں محفوظ طریقے سے ڈال دی جائے اور اسی طرح مال و اسباب اور گھر میں بھی اسے فریم کر کے رکھ دیا جاۓ تو گویا آپ نے ایک خودکار دفاعی نظام اپنے گھر میں نصب کر کے اپنا دفاع مضبوط بنا لیا۔ جن کی بات میں وزن اور اہمیت کا پہلو دیکھ کر سعید ابن مسیب رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ اے جن مجھے یہ عمل ضرور بتاؤ۔ چنانچہ قلم دوات اور کاغذ منگوایا گیا۔ جن بولتا رہا اور آپ رحمۃ اللہ علیہ نے یہ عمل نوٹ کر لیا۔

**عمل یہ ہے:۔**

بِسمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِيمِ ○ كُلُّ ذِى مُلَكٍ مَخلُوكٌ لِلّٰهِ وَ كُلُّ ذِى قُوَّةٍ فَضَعِيفٌ عِندَ اللهِ وَ كُلُّ جَبَّارٍ وَ صَغِيرٍ عِندَ اللهِ وَ كُلُّ ظَالِمٍ اِلَّا مَحِيصَ لَهٗ مِنَ اللهِ حَصَّنتُ حَامِلَ كِتَابِى هٰذَا بِاَهدِيَنِه مِنَ الاِنسِ وَ الجِنّ وَ الشّيطِينِ وَ العِفرِيتِ المتَمَرّ دِينَ خَاتَم سُلَيمَانَ اِبنِ دَاوٗدَ عَلَيهِ السَّلَامُ عَلٰى اَفوَاهِكُم وَ عَصَا مُوسٰى عَلٰى اَكتَافِكُم وَ خَيرُ كُم بَينَ اَعيِنِكُم وَ شَرَّ كُم بَينَ اَرجُلِكُم وَلَا غَالِبَ اِلَّا اللهَ لَكُم وَ حَامِلَ كِتَابِى هٰذَا فِى حِرذِ اللهِ المَارِعَ الَّذِى لَا يَنِلُّ مَنِ اغتَرَّبِه وَ لَا يَنكَشِفُ مَنِ استَعتَرَ سُبحَانَ مِنَ الجَمِّ البَحرِ بِكَالِمَتِه سُبحَانَ مَن اَطفَانَا عَلٰى اِبرَاهِيمَ بِقُدرَتِه وَ حِكمَتِه سُبحَانَ مَن تَوَاضَعَ لَهٗ كُلَّ شَىءٍ اَقبِل وَلَا تَخَف اِنَّكَ مِنَ الاٰمِنِينُ وَ لَا تَخَافُ دَرَكاً وَّ لَا تَخشٰى اِنَّكَ اَنتَ الاَعلٰى لَا تَخَافَ اِنَّنِى مَعَكُمَا اَسمَعُ وَ اَرٰى اَللّٰهُمَّ احفِظ كَامِل كِتَابِى هٰذَا اَستَتُرهُ بِستِرِكَ الوَالِى الحَصِينَ فِى لَيلِه وَ كَفَارِه وَ ظَعيه وَ قَرَارِهِ الَّذِى تَستَّرِبه اَولِيَاءَ المُتَّقِنَ مِن اَعدَآءِكَ الظَّالِمِينَ الكَافِرِينَ اَللّٰهُمَّ مَن عَادَاه فَعَادَةٗ وَمَن كَادَهٗ فَغكِدهُ وَ مِن نَصَبَ لَهٗ فَفّاً فَخُذهُ وَ اطِف عَنهُ نَارَ مَن اَرَادَبِه عَدَاوَةً وَ شَرّاً وَ فَرِّجُ عَنهُ كُلَّ كُربَةٍ وَ هَمّ وَ ضِيقٍ وَ لَا تَحمّلهٗ مَايَقوٰى وَ يَطِيق اِنَّكَ اَنتَ الحَقُّ الحَقِقُ وَ صَلَّى اللهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِه وَ صَحبُه وَسَلِّم ○

**نوٹ:۔** تمام قارئین سے گذارش ہے کہ اس عمل کی اجازت ہے تاہم اس کی لکھائی میں غلطی کا امکان نہ ہو کسی عامل یا مولوی صاحب سے لکھوالیں تو زیادہ بہتر ہے۔ اور ہم ماہنامہ آئینہ قسمت سے وابستہ کے تمام احباب کے سامنے ایک ہی جذبہ کارفرما ہوتا ہے اور وہ ہے خدمتِ خلق۔ لہٰذا شاہ زنجانی کی ساری ٹیم اور مجھ ناچیز کے حق میں دُعا ضرور فرمائیں۔

# انسان اور جنات میں تعلقات کے چند نمونے

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

## شریف جنات

ایک اور دلچسپ واقعہ قاضی جلال الدین احمد بن حسام الدین رازی سے روایت ہوا ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہم نے مشرق سے اپنے سفر کا آغاز کیا، کچھ دور چلے کہ ہم لوگوں کو بارش کی وجہ سے ایک غار میں سونا پڑا، میرے ساتھ دیگر افراد بھی تھے، ابھی میں سویا ہی تھا کہ کسی نے جگا دیا، دیکھا تو وہ ایک عورت تھی جس کی ایک ہی آنکھ چہرے پر لمبائی میں موجود تھی، میں سہم گیا تو عورت نے کہا ''گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں، میں اس لیے آئی ہوں کہ تم میری حسین و خوبصورت بیٹی سے شادی کرلو''۔ میں سہا ہوا تھا ہی، میں نے کہا ''اللہ کے اختیار پر ہے'' پھر میں نے کچھ لوگوں کو آتے ہوئے دیکھا، وہ لوگ پہلی عورت سے مشابہ تھے یعنی چہرے پر صرف ایک آنکھ تھی اور وہ بھی لمبائی میں یعنی ہم انسانوں سے مختلف، ان میں قاضی اور گواہ بھی تھے، قاضی نے خطبۂ نکاح پڑھا اور ایجاب وقبول کرایا، میں نے قبول کرلیا، وہ لوگ چلے گئے، پھر وہی عورت ایک خوب صورت لڑکی کو اپنے ہمراہ لے کر آئی اور میرے پاس چھوڑ کر چلی گئی، اس لڑکی کی آنکھ بھی اپنی ماں کی طرح تھی، میرا خوف پھر بڑھ گیا، میں نے اپنے ساتھیوں کو بے دار کرنے کے لیے پتھر پھینکنے شروع کردیے لیکن کوئی بھی اٹھنے کا نام نہ لیتا تھا، آخر کار میں اللہ سے دعا و گریہ زاری کرنے لگا اور رات گزر گئی۔

صبح کوچ کا وقت ہوا اور ہم روانہ ہوئے تو وہ لڑکی میرے ساتھ تھی مگر میرے ساتھیوں کی نظروں سے اوجھل رہتی، انہیں نظر نہ آتی، وہ برابر تین دن میرے ساتھ رہی، چوتھے دن اس کی ماں آئی اور مجھ سے کہنے لگی ''لگتا ہے تمہیں یہ لڑکی پسند نہیں ہے، شاید تم اسے چھوڑنا چاہتے ہو؟'' میں نے کہا ''ہاں، بخدا یہی بات ہے''۔

اس نے کہا ''اسے طلاق دے دو'' میں نے اسے فوراً طلاق دے دی اور وہ چلی گئی، اس کے بعد میں نے ان دونوں کو کبھی نہیں دیکھا۔

یہ روایات ہم نے بہت سی روایات میں سے منتخب کی ہیں، ورنہ ایسے واقعات بہ کثرت مستند اور معتبر کتابوں میں مل جاتے ہیں جن سے باقاعدہ شادی کی رسوم ادا ہونے کا بھی پتا چلتا ہے۔

## سکھ جن

بہت پرانی بات ہے، کراچی کے علاقے لائنز ایریا میں نظامی مسجد کے پاس مولانا جان محمد صاحب (اللہ ان کی مغفرت کرے) رہا کرتے تھے، جنات کے اُتار کے کام میں اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے، بعض کافر جن ان کے ہاتھ پر اسلام بھی لائے، جیکب لائن اور جٹ لائن کے پرانے رہنے والے شاید اب بھی ان کے نام سے واقف ہوں، ان کے ایک شاگرد محمد یونس بھی تھے جن کا دو سال قبل 98 برس کی عمر میں انتقال ہوگیا، ہمارے محبت کرنے والوں میں سے تھے، جان محمد صاحب کے ہاتھ پر مسلمان ہونے والے ایک جن ان کے انتقال کے بعد یونس صاحب سے رابطے میں رہتے تھے، ان کا نام محمد علی آتشی تھا، محمد یونس صاحب نے اپنے استاد کا یہ واقعہ ہمیں سنایا کہ ان کے پاس ایک نہایت حسین لڑکی کو لایا گیا جو رات کو اچھی بھلی سوئی تھی، صبح اٹھی تو دلہن بنی ہوئی تھی، ہاتھ میں مہندی رچی ہوئی، زیورات سے لدی پھندی، سہاگ کا سرخ جوڑا پہنے بیٹھی تھی، گھر والے بہت حیران و پریشان ہوئے کہ آخر یہ ماجرا کیا ہے؟ لڑکی سے پوچھا گیا کہ یہ تجھے کیا ہوا ہے تو جواب ملا کہ یہ آج سے ہماری بیوی ہے، ہم نے اس سے اپنے مذہب کے مطابق شادی کرلی ہے۔

یہ جواب بظاہر لڑکی ہی نے دیا تھا یعنی آواز اس کے منہ سے نکلی جو مردانہ تھی مگر درحقیقت وہ کوئی جن تھا جو اس پر مسلط تھا، اس نے اپنا نام منگل سنگھ بتایا

جس سے اس کے مذہب کا اندازہ ہوتا ہے، الغرض لڑکی کے والدین اسے علاج معالجے کی غرض سے دنیا بھر میں لے کر پھرے اور تقریباً کئی سال گزرنے کے باوجود اس جن نے لڑکی کا پیچھا نہیں چھوڑا، لڑکی ہمیشہ اسی طرح بنی سنوری دلہن کی طرح رہتی تھی، بالآخر یہ کیس جان محمد صاحب تک کسی طرح پہنچا، محمد یونس صاحب وہاں حاضر رہتے تھے لہٰذا دوران علاج جو کچھ معاملات رہتے تھے، ان سب کے چشم دید گواہ تھے، بڑے جتن کے بعد بہر حال جان محمد صاحب نے اس لڑکی کو اس جن سے نجات دلائی، بقول یونس بھائی اس لڑکی کا علاج تقریباً ایک سال تک جاری رہا، اس دوران میں جان محمد صاحب نے اُس جن کے بھائی بندوں اور رشتے داروں کو بھی بلایا اور کہا کہ اسے سمجھائیں تاکہ یہ لڑکی کا پیچھا چھوڑ دے، بہ صورت دیگر میں اس کے ساتھ کوئی سخت کارروائی کروں گا، اُس صورت میں آپ لوگ ناراض نہ ہوں لیکن وہ ضدی جن اپنے عزیزوں کی بات بھی نہ مانا اور وہ لوگ یہ کہہ کر چلے گئے کہ آپ اس کے ساتھ کچھ بھی کریں، ہم درمیان میں نہیں آئیں گے، تب جان محمد صاحب نے کوئی سخت قسم کا عمل کر کے اُسے ختم کر دیا اور اس طرح لڑکی آزاد ہوگئی، ہم نے یونس بھائی سے سوال کیا کہ ختم کرنے سے کیا مراد ہے؟ کیا اُسے جان سے مار دیا؟ تو یونس بھائی بڑے سیدھے سادے اور بھولے بھالے انسان تھے، اپنے کام سے کام رکھنے والے، کہنے لگے، اب یہ تو پوچھنے کی مجھ میں ہمت نہیں تھی کہ آپ نے اس کا کیا حشر کیا ہے؟ لیکن یہ میں نے ضرور دیکھا کہ وہ ایک چھری کی مدد سے اُس لڑکی کے تمام جسم پر کوئی عمل کرتے رہے جس میں کافی وقت لگا اور اُس کے بعد وہ بے ہوش ہوگئی، جب ہوش میں آئی تو بھلی چنگی تھی۔

## ملکہ سبا کی ماں

ایک دلچسپ بات ملکہ سبا جس کا نام بلقیس تھا کہ بارے میں بھی بیان کی جاتی ہے کہ اس کی ماں جنی تھی اور ملکہ بلقیس کے پاؤں کا پچھلا حصہ، یعنی ایڑھی چوپایوں کے کھر کی طرح تھی، اس حقیقت کو جاننے کے لیے حضرت سلیمانؑ نے شیشے کا فرش بنوایا تھا جس کا ذکر قرآن کریم میں موجود ہے مگر اس آیت کی تفسیر میں علماء میں اختلاف پایا جاتا ہے یعنی شیشے کے فرش کی تعمیر کے مقصد پر، البتہ اس کی ماں کے جنی ہونے کو بعض مفسر تسلیم کرتے ہیں۔

بہر حال یہ حقیقت ثابت ہے کہ جنات اور انسانوں کے درمیان عام اور خاص دونوں طرح کے روابط و تعلقات ممکن ہیں اور اس حوالے سے بے شمار واقعات کتابوں میں بھی موجود ہیں اور تجربے و مشاہدے میں بھی آئے ہیں۔

## عاشق جنّی

ہمارے ایک واقف نے ایک بار ہمیں بتایا کہ اس کے ایک جنّی سے ایسے تعلقات ہیں جیسے میاں بیوی کے درمیان ہوتے ہیں، وہ موصوف نہایت ٹھاٹ باٹ کی زندگی بسر کرتے تھے، ہم نے انہیں کبھی کوئی کام دھندا کرتے نہیں دیکھا، ہر قسم کا جوا اور ریس کھیلنا ان کا مشغلہ تھا، اکثر جیت انہی کی ہوتی، جب کبھی ہار جاتے تو بہت بری طرح ہارتے اور پائی پائی کو محتاج ہوجاتے، ایسی حالت میں اکثر اپنی آشنا جنّی کو مستقل گالیاں بکتے رہتے کہ اس نے دھوکا دیا ہے، ہم پوچھ لیتے کہ اس نے دھوکا کیوں دیا تو جواب دیتے آج کل میرا اس سے جھگڑا چل رہا ہے۔

جھگڑے کی وجہ کبھی نہ بتاتے، ہم سے ان کے مراسم کی وجہ ہمارا اور ان کا مشترکہ شوق یعنی مچھلی کا شکار تھا، یہ ہماری نوجوانی کا زمانہ تھا، اس وقت ایسے معاملات کی بہت زیادہ سمجھ بھی نہ تھی، بعد میں وہ ملک سے باہر چلے گئے تو ان کی کوئی خیر خبر برسوں نہ مل سکی، 1981ء میں ہمیں ان کے بارے میں معلوم ہوا کہ وہ کراچی میں ہی ہیں، ان کے اور ہمارے ایک مشترکہ دوست نے خبر دی اور ہمیں ان سے ملانے لے گئے، برسوں بعد ہم نے انہیں جس حالت میں دیکھا وہ قابل عبرت اور نہایت افسوس ناک تھی، اپنے وقت کا جوان رعنا تقریباً ساٹھ ستر برس کا نحیف و نزار بوڑھا نظر آتا تھا، حالاں کہ ہمارے حساب سے اس وقت وہ صرف تیس سال کے تھے، یہ بھی معلوم ہوا کہ خون کے کینسر میں مبتلا ہیں اور یہ عارضہ انہیں اپنے سعودیہ میں قیام کے دوران ہوا، ہم نے بے تکلفی سے ان کی دوست جنّی کے بارے میں پوچھا تو سخت بے زاری کا اظہار کیا اور صرف اتنا کہا کہ اسی کی وجہ سے تو اس حال کو پہنچا ہوں، زیادہ تفصیلات بتانے سے گریز کیا لیکن اب ہمیں بھی مزید کچھ پوچھنے کی ضرورت نہ تھی، ساری بات ہماری سمجھ میں آچکی تھی، اسی سال ان کا انتقال ہوگیا۔

# جون 2017ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 4 | 6 |
| 2 | 1 |

تاریخ: 01-06-2017
دن: جمعرات
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 40000

| | |
|---|---|
| 6 | 3 |
| 1 | 2 |

تاریخ: 15-06-2017
دن: جمعرات
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 200

## جون 2017ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقتِ خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 5 جون 2017ء | 11 بجکر 6 منٹ سے لے کر 12 بجکر 9 منٹ تک |
| 2 | 7 جون 2017ء | 10 بجکر 6 منٹ سے لے کر 11 بجکر 2 منٹ تک |
| 3 | 11 جون 2017ء | 11 بجکر صفر منٹ سے لے کر 11 بجکر 30 منٹ تک |
| 4 | 16 جون 2017ء | 13 بجکر 9 منٹ سے لے کر 14 بجکر 7 منٹ تک |
| 5 | 26 جون 2017ء | 10 بجکر 1 منٹ سے لے کر 10 بجکر 40 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | 02 | 03 | | | 06 | | 08 | | 032 | 086 |
| 1 | | | 12 | | 14 | | 16 | | | 19 | 142 | 196 |
| 2 | 20 | 21 | | | 24 | | 26 | | 28 | 29 | 210 | 296 |
| 3 | 30 | | 32 | | | | 36 | | 38 | | 326 | 380 |
| 4 | | 41 | 42 | | | | 46 | | | 49 | 461 | 492 |
| 5 | | | | 53 | 54 | | | 57 | 58 | | 543 | 587 |
| 6 | 60 | 61 | | 63 | | | | | 68 | 69 | 631 | 698 |
| 7 | | | 72 | | 74 | | 76 | | 78 | | 746 | 782 |
| 8 | 80 | | 82 | 83 | | | | 86 | | | 820 | 863 |
| 9 | | 91 | 92 | | 94 | | 96 | | | | 921 | 964 |

تاریخ: 01-06-2017
دن: جمعرات
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: -/40000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 61 | 64 | 96 | 41 |
| 14 | 94 | 24 | 16 |

تاریخ: 15-06-2017
دن: جمعرات
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: -/200

| | | | |
|---|---|---|---|
| 08 | 83 | 36 | 06 |
| 63 | 62 | 20 | 32 |

2
3 (8) 6
0

6
4 (1) 9
2

## اپریل کے انعام آپکے نام

ازتحریر: ایم عادل، تربیلا ڈیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | 1596-2039 | | |
| 159 | 9 | | 8 | 15 |
| 203 | | | | 20 |
| 299 | | 0 | | 29 |
| 841 | | | | 84 |
| 599 | 4 | | 6 | 59 |
| 998 | | | | 99 |
| | | 2998-8415 | | |

تاریخ: 01-06-2017
دن: جمعرات
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 40000

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | 1582-4085 | | |
| 158 | 8 | | 6 | 15 |
| 408 | | | | 40 |
| 849 | | 9 | | 84 |
| 633 | | | | 63 |
| 283 | 2 | | 3 | 28 |
| 569 | | | | 56 |
| | | 6339-9566 | | |

تاریخ: 15-06-2017
دن: جمعرات
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 200

## مقدر کا سکندر

ازتحریر: اقبال غنی
ہری پور ہزارہ

تاریخ: 01-06-2017
دن: جمعرات
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 40000

| F | | | | S |
|---|---|---|---|---|
| 08 | 6 | | 4 | 01 |
| 38 | | 8 | | 60 |
| 48 | | | | 56 |
| 68 | 5 | | 1 | 31 |

اوپن: 0 - 6 - 3 - 4

| | |
|---|---|
| فسٹ | 086-385-487-683 |
| سیکنڈ | 541-979-683-123 |
| سیکنڈ | 527-773-897-262 |

تاریخ: 15-06-2017
دن: جمعرات
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 200

| F | | | | S |
|---|---|---|---|---|
| 27 | 1 | | 5 | 03 |
| 47 | | 0 | | 31 |
| 77 | | | | 53 |
| 97 | 3 | | 8 | 83 |

اوپن: 2 - 7 - 4 - 9

| | |
|---|---|
| فسٹ | 279-477-779-972 |
| سیکنڈ | 413-327-527-626 |
| سیکنڈ | 385-835-067-121 |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

راولپنڈی — مالیت بانڈ: 40000/= — تاریخ: 01-06-2017

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 94 | 82 | 61 | 32 | 14 | 01 | (بونس) 9124 |

کراچی — مالیت بانڈ: 200/= — تاریخ: 15-06-2017

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 76 | 63 | 52 | 41 | 23 | 18 | (بونس) 6295 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

راولپنڈی — تاریخ: 01-06-2017
مالیت بانڈ: 40000/=

692/720 =290
252/112 =215
609/106 =601

کراچی — تاریخ: 15-06-2017
مالیت بانڈ: 200/=

091/620 =096
712/919 =179
861/721 =827

## اندھا قانون

ازتحریر: ارشد صدیقی، میاں چنوں

| 830714 | |
|---|---|
| 83 | 07 |
| 71 | 43 |

تاریخ: 01-06-2017
دن: جمعرات
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 40000

| 234715 | |
|---|---|
| 27 | 34 |
| 47 | 15 |

تاریخ: 15-06-2017
دن: جمعرات
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 200

**لکی نمبرز** ہماری دعا ہے کہ آپ اِن لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)



از تحریر: سید انور فراز، کراچی

# برج جوزا کی شخصیت

## ایک نظر میں مثبت اور منفی خصوصیات

جوزا شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں حاضر جواب، ہنس مکھ، ہمہ گیر، ذہین، پُرجوش، مصلحت اندیش، موقع شناس، زندہ دل اور خوش مزاج ہوتی ہے جب کہ اس کے منفی پہلو یہ ہیں: قوت فیصلہ کا فقدان، بے ڈھنگا پن، خود پسند، بے پروا، بے تعلق، جلد بدل جانے والا، فضول گو، آوارگی پسند، ہرجائی۔

## ثور اور جوزا کی حد اتصال

اگر آپ کی تاریخ پیدائش 19 مئی تا 24 مئی ہے تو آپ برج ثور اور برج جوزا کے سنگم پر پیدا ہوئے ہیں اور اس طرح دونوں برجوں کی خصوصیات کا دل چسپ امتزاج رکھتے ہیں۔ اس سنگم پر پیدا ہونے والے افراد کو سدا بہار کہا جا سکتا ہے۔ وہ طاقت ور، قائل کرنے والے اور زرخیز ہوتے ہیں۔ وہ جو کچھ بھی کریں، بے تحاشا کرنا چاہتے ہیں لیکن ثور اور جوزا کی حد اتصال شخصیت میں تضادات بھی پیدا کرتی ہے، جس کی وجہ ثور اور جوزا کے عناصر کا اختلاف ہے۔ اس سنگم پر ثور کی خاکی خصوصیات جوزا کی ہوائی خصوصیات سے جڑی ہوئی ہیں اور یہ تضاد جسم اور دماغ کے مابین پے چیدہ مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ شاید اسی وجہ سے ان لوگوں میں مخصوص جذبات انگیز حس کا فقدان ہوتا ہے اور وہ اپنی جبلت پر بھروسا بھی نہیں کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ جذباتی معاملات میں حد سے زیادہ گڑبڑا جاتے ہیں یا دوسروں کے جذبات اور احساسات کی طرف سے حد درجہ بے حس اور سرد مہر نظر آتے ہیں۔ اگر وہ نظم و ضبط کو فروغ دیں اور اپنی اہلیت و استعداد کا درست استعمال کریں تو پائیدار کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ انہیں چاہیے کہ وہ اپنے آپ کو محدود رکھیں اور زیادہ شعبوں میں ٹانگ نہ اڑائیں، بلکہ کسی ایک ہی شعبے میں مہارت حاصل کرنے پر دھیان دیں۔

جوزا کی شوخیاں اور بلند پروازی سرطان کے لیے باعث کشش ہیں اور سرطان کا پُراسرار و تخیلاتی انداز جوزا کے لیے شوق تجسس کو ابھارتا ہے لیکن جب یہ دونوں یکجا ہو جائیں تو دونوں کے فطری اور مزاجی اختلافات نمایاں ہونے لگتے ہیں۔ جوزا گھر میں ٹک کر نہیں بیٹھ سکتا، اسے محفل محفل گھومنے اور لوگوں سے گفت و شنید میں لطف آتا ہے جب کہ سرطان گھر گھسنا اور اپنی دنیا میں مگن۔ دونوں کے درمیان بنیادی تضاد یہ ہے کہ سرطان احساس و جذبات کو زیادہ اہمیت دیتا ہے، جب کہ جوزا ذہن اور علم کو، لہٰذا دونوں دو مختلف منزلوں کے مسافر ہیں۔ ان کی رفاقت ہر روز ایک نیا مسئلہ کھڑا کرے گی۔ سرطان سے یہ برداشت نہ ہوگا کہ اس کا جوزا ساتھی دوسروں سے مسکرا مسکرا کر خوش گفتاری کا مظاہرہ کرے اور اس کی موجودگی سے ہی غافل ہو جائے۔ اسی طرح جوزا کبھی سرطان کی جذباتیت اور احساسات کو نہیں سمجھ پائے گا اور سرطان کی نظر میں غیر مخلص ٹھہرے گا۔ جوزا، سرطان کو "بور" قرار دے گا، خصوصاً اس کی یاسیت پسندی سے بے زار ہوگا۔ دونوں کے موڈ مزاج کا کچھ پتا نہیں کہ کب کیسا ہوگا۔ چناں چہ اسے ایک کامیاب تعلق نہیں کہا جا سکتا ہے۔

## جوزا شخصیت اور کردار

برج جوزا کا نشان جڑواں بچے ہیں۔ یہ نشان کسی جوزا شخصیت کے دہرے پن کی نشان دہی کرتا ہے۔ جوزا کا عنصر ہوا ہے، جس سے اظہار ذات کی نشان دہی ہوتی ہے۔

جوزا افراد بڑی آسانی سے لوگوں کو اپنا دوست بنانے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ غیر معمولی ہمہ گیری اور دانش ورانہ تجسس، زبردست ذہنی استعداد اور اثر آفرینی جوزا افراد کی شخصیت کا خاصا ہے۔ ان لوگوں میں بلا کی ذہنی توانائی موجود ہوتی ہے۔ ایک جوزا شخصیت اور کردار کی مکمل طور پر تشریح کرنا کوئی آسان کام نہیں۔ اس کی وجہ ان کی شخصیت کا دہرا پن ہے۔ ان لوگوں میں بیک

وقت وفاداری اور متلون مزاجی، خلوص ومحبت اور ہوشیاری، وفا اور جفا موجود ہو سکتی ہیں۔ یہ تبدیلی پسند کرتے ہیں اور نئے منصوبوں کے بارے میں سوچتے رہتے ہیں۔ برج جوزا کا حاکم سیارہ عطارد پیغام رساں کہلاتا ہے، اسی لیے جوزا افراد کی شخصیت وکردار میں تیزفہمی، سبک رفتاری اور بے باکی پائی جاتی ہے۔ وہ فوراً کسی کام کو یا صورت حال کو سمجھ لیتے ہیں تاہم استقامت کے سخت فقدان کا شکار ہوتے ہیں اور ایک غیر مستقل مزاجی کی کیفیت ان کی شخصیت کا حصہ بنی رہتی ہے۔ اسی طرح یہ لوگ اکثر کسی کام کے آغاز پر جس قدر پُرجوش نظر آتے ہیں، اس کے اختتام پر عموماً منظر سے غائب ہو چکے ہوتے ہیں۔ سفر اور اسپورٹس ان کے لیے بے حد ضروری ہیں۔ رابطہ اور میل جول ان کی زندگی کے جوہر ہیں۔ تنہائی اور اکیلے پن کو یہ برداشت نہیں کر سکتے۔ کسی بھی مقابلے یا بازی کی سنسنی خیزی سے خوب لطف اندوز ہوتے ہیں۔ آزادی سے خرچ کرتے ہیں اور اکثر فوری نوعیت کے کاموں کی طرف جلد راغب ہوتے ہیں۔ کسی کام کو شروع کرنے کے بعد ایک لمبے عرصے تک نتائج کے انتظار میں صبر وسکون سے بیٹھنا، ان کے بس کی بات نہیں۔ جوزا افراد کی حس مزاح اور تفریح پسندی کی عادت ہمیشہ عروج پر رہتی ہے۔ یہ اپنے حلقۂ احباب میں ہمیشہ چہکتے ہوئے نظر آئیں گے۔ ان لوگوں کو ہر صورت میں مستقل مزاجی پر توجہ دینا چاہیے۔

## جوزا باپ

ایک باپ کی حیثیت سے آپ کا زاویۂ نگاہ آپ کے بچوں کی بہ نسبت زیادہ پختہ اور وسیع ہے، لہٰذا آپ کے اور آپ کی اولاد کے درمیان جنریشن گیپ یا ذہنی فاصلہ پیدا ہونے کا اندیشہ نہیں۔ آپ زمانے کے ساتھ ساتھ چلتے ہیں، خاص طور سے اپنے بچوں کے مستقبل اور ترقی کے معاملے پر آپ کی سوچ زمانے سے ہم آہنگ ہے۔ تاہم آپ حد سے زیادہ نکتہ چیں اور حاکمیت پسند ہو سکتے ہیں۔ بے جا مداخلت کے رجحان سے بچنے کی کوشش کریں۔

## جوزا ماں

آپ کا شمار ان معدودے چند خواتین میں ہوتا ہے جو کسی پیشہ ورانہ مصروفیت کے تقاضوں کو پورا کرنے کے ساتھ ساتھ گھر اور بچوں کی ذمے داریاں پوری کرنے کی صلاحیت رکھتی ہیں، نیز چالاکی اور گھماؤ پھراؤ کی حیرت انگیز شعبدے بازی میں زبردست مہارت کا مظاہرہ کر سکتی ہیں۔ آپ کو دانش ورانہ تحریک کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگرچہ آپ ایک بہترین ماں ہیں مگر صرف ماں بننے پر ہی قناعت نہیں کرتیں۔ آپ کی سب سے بڑی خامی ممکنہ شفقت کا فقدان ہو سکتی ہے۔ بہرحال آپ ترغیب وتحریک کے تحت گوناگوں سرگرمیوں میں حصہ لیتی ہیں اور تفریح کا سامان فراہم کرتی ہیں۔

## جوزا شوہر

بحیثیت شوہر جوزا مرد ایک ایسی شریک حیات چاہتا ہے جو اس کے ذہنی اور جسمانی مشاغل میں اس کا ساتھ دے سکے اور ضروریات سے زیادہ گھریلو ماحول کی پابندی ہو کر نہ رہ جائے۔ وہ جتنی مرتبہ فرمائش کرے، وہ اتنی ہی مرتبہ گھر کا ماحول تبدیل کرنے کے لیے آمادہ ہو جائے۔ ایک غلبہ پسند عورت جوزا شوہر کے لیے مناسب نہیں ہوتی، کیوں کہ عموماً جوزا افراد کی گھریلو زندگی برائے نام ہوتی ہے۔ جوزا مرد دوسری عورتوں سے ہنسی مذاق کرنے کا عادی ہوتا ہے لیکن اس کی ذہنی آوارہ گردی کو سنجیدگی سے نہیں لینا چاہیے۔

درحقیقت جوزا مرد میں بہت زیادہ سمجھ بوجھ ہوتی ہے اور ان سے زیادہ کوئی اور مرد رومانوی کردار ادا نہیں کر سکتا۔ اگر جوزا مرد کو ایک ایسی شریک حیات مل جائے جو اس کے خاندانی تصورات کو حقیقت بنا دے اور اس کے ساتھ دنگا فساد نہ کرے تو اس کی شادی بڑی کامیاب رہے گی۔ یہ لوگ اپنے احساس کم تری کو چھپانے کے لیے صرف دکھاوے کا رعب جماتے ہیں۔ گھریلو زندگی میں جوزا شوہر کا رویہ تھوڑا سا تنقیدی ہوتا ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ ہر کام ان کی مرضی کے مطابق ہی ہونا چاہیے لیکن جب حالات ان کی مرضی کے خلاف جا رہے ہوں تو یہ ہنگامہ برپا کر دیتے ہیں۔ زندگی کی یکسانیت سے یہ لوگ نفرت کرتے ہیں۔ اگرچہ یہ لوگ اپنے بچوں سے بڑی محبت کرتے ہیں لیکن اس کے باوجود ان کے ساتھ سخت رویہ اختیار کرتے ہیں۔

## جوزا بیوی

ایک بیوی کی حیثیت سے جوزا عورت بہترین اور دانش مند شریک حیات

ثابت ہوتی ہے۔ اس کے لیے زیادہ پُرکشش چیز ذہنی رفاقت ہوتی ہے۔ اسے یہ احساس دلانا چاہیے کہ وہ رفیق حیات ہے، کوئی خادمہ نہیں ہے۔ جوزا عورت کے لیے ضروری ہے کہ شادی کے بعد بھی وہ گھر سے باہر بھی اپنی سرگرمیاں جاری رکھ سکے، لہٰذا ان کے شوہروں کو یہ شکایت ہوسکتی ہے کہ ان کی بیوی امورخانہ داری کو مناسب وقت نہیں دیتی ہیں۔ بہرحال اگر دونوں کے درمیان ہم آہنگی موجود ہے تو اس صورت حال پر قابو پایا جاسکتا ہے۔ بعض حالات میں یہ بھی ہوتا ہے کہ جوزا عورت اپنی بہترین صلاحیت سے کام لے کر اپنے گھر اور کیریئر دونوں کے ساتھ بڑی خوش اسلوبی سے انصاف کرتی ہے۔ جوزا عورت اس بات پر بہت زور دیتی ہے کہ اپنے گھر کو کس طرح چلایا جائے۔ اگرچہ وہ دوسری بیویوں کی طرح زیادہ وقت اپنے گھر میں نہیں گزارتی لیکن یہ خواتین ذہین، شائستہ اور سلیقہ مند ہوتی ہیں اور بدنظمی برداشت نہیں کرتیں۔ وہ پُرکشش اور باخبر ہوتی ہیں اور اپنے شوہروں کے لیے مددگار ثابت ہوسکتی ہیں۔

## جوزا اور جوزا کا ساتھ

ایک ہی برج جوزا کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد اپنی بنیادی خصوصیات میں خاص مماثلت رکھتے ہیں۔ ان کی خوبیاں اور خامیاں مشترک ہیں۔ ان دونوں کا باہمی تعلق بڑا دل چسپ اور حیرت انگیز ہوگا۔ یہ دونوں ڈالی ڈالی چہکنے والے ایسے پرندے ہیں جو بھی ساتھ ساتھ بیٹھے خوش گپیوں اور خوش فعلیوں میں مصروف نظر آئیں گے تو پلک جھپکنے کے دوران میں کوئی ایک کسی اور سمت میں پرواز کرچکا ہوگا اور ضروری نہیں ہے کہ دوسرا اس کا تعاقب کررہا ہو، وہ فوراً کسی اور سمت میں پرواز کے لیے پرتول سکتا ہے اور پھر کسی بھی وقت دونوں اسی طرح یکجا نظر آسکتے ہیں۔ گویا جوزا اور جوزا کا ساتھ شروع ہوکر اچانک ختم اور ختم ہوکر اچانک پھر شروع اور پھر ختم...... یہ ابتدا اور اختتام کا ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہوسکتا ہے، جس میں دونوں کی ایک دوسرے سے دلچسپیاں اور بے زاریاں ساتھ ساتھ چلتی رہتی ہیں۔

خوش مزاج اور نت نئی دلچسپیوں کے دل دادہ جوزا کے لیے زندگی میں تغیر و تبدل بہت ضروری ہے۔ وہ یکساں حالات وواقعات اور ماحول کے جمود سے جلد اکتا جاتا ہے۔ دوستی یا ازدواجی زندگی میں بھی ہیجان خیزی اور کچھ نیا پن اس کے لیے ضروری ہے۔ وہ نئے تجربات کرنے کا عادی ہوتا ہے۔ دو جوزا افراد ایک دوسرے کی یہ ضرورت پوری کرسکتے ہیں، مگر دونوں اپنی پارہ مزاجی کے باعث بالآخر ایک دوسرے سے اکتانے لگیں گے اور وہ اپنے لیے کسی نئی دل چسپی کی تلاش شروع کرسکتے ہیں۔ بلاشبہ کسی جوزا شخصیت کی دل چسپی کا ایک مرکز پر قائم رکھنا ایک تنی ہوئی رسی پر چلنے کے مترادف ہے۔ دونوں کو ہر وقت ایک دوسرے کی مدد وتعاون کی ضرورت ہوگی مگر ساتھ ہی دونوں میں سے ہر ایک اپنے لیے مکمل آزادی کا بھی طلب گار ہوگا۔ جوزا اور جوزا کی رفاقت کے بارے میں قبل از وقت کچھ کہنا بڑا مشکل کام ہے۔ اگر ان میں سے کسی ایک کے انفرادی زائچے میں بھی سیارگان کی پوزیشن فطری استحکام اور مزاجی سنجیدگی ظاہر کررہی ہو تو اس جوڑی کے دیرپا اور پائیدار ہونے کے امکان ہوسکتے ہیں۔

## جوزا اور سرطان کا ساتھ

جوزا کا عنصر ہوا اور سرطان کا پانی ہے۔ دونوں عناصر کے درمیان کوئی تعلق خاص نہیں۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق یہ دونوں جڑواں بروج ہیں، یعنی سرطان، برج جوزا سے دوسرا اور جوزا برج سرطان سے بارہویں نمبر پر۔

سرطان شخصیت کے مثبت پہلو یہ ہیں: حساس، ہمدرد، پُراثر و مؤثر، وفادار، تخیلاتی۔ جب کہ اپنی منفی خصوصیات میں سرطان شخصیت تذبذب کا شکار، یاسیت پسند، احساس کم تری میں مبتلا، من موجی اور زود رنج ہوتی ہے۔

## جوزا اور اسد کا ساتھ

جوزا کا عنصر ہوا اور اسد کا آگ ہے۔ دونوں ایک دوسرے کے لیے تقویت اور گرم جوشی کا باعث ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی دونوں بروج کے درمیان موافقت کا زاویہ نظر موجود ہے۔

اسد شخصیت باوقار اور فراخ دل، وفادار اور مہربان، گرم جوش، خودشناس، اونچے خیالات ومزاجی کی حامل ہوتی ہے۔ اس کے منفی پہلوؤں میں غرور وتکبر، ضرورت سے زیادہ خوداعتمادی اور خودپسندی ہوتی ہے۔ جوزا اور اسد کی جوڑی بظاہر بڑی شان دار نظر آتی ہے، دونوں ایک دوسرے کے لیے بڑی کشش

رکھتے ہیں۔ اسد کے شاہانہ انداز اور طور طریقے "جڑواں بچے" کو بہت لبھاتے ہیں اور باوقار مگر گلیمر کا دل دادہ اسد شوخ و حاضر جواب جوزا کی ذہانت سے جلد متاثر ہوتا ہے۔ اگر یہ شراکت کاروباری معاملات تک رہے تو بڑی فائدہ مند ثابت ہوسکتی ہے، البتہ ازدواجی زندگی میں یہ دونوں جذباتی طور پر ایک دوسرے کے لیے زیادہ بہتر رفیق ثابت نہیں ہوتے۔ دراصل اسد کی محبت اور جذبات دل کی گہرائی سے تعلق رکھتے ہیں جب کہ جوزا کی محبت پر بھی اس کا دماغ حکمران ہوتا ہے اور وہ جذباتی تعلقات میں بھی غور وفکر کیے بغیر آگے قدم نہیں بڑھاتا۔ چناں چہ جوزا کے تاخیری حربے اور بہانہ بازی اسد کو مشتعل کر سکتی ہے۔ دوسری طرف جوزا کو یہ شکایت ہوسکتی ہے کہ اس پر مکمل غلبہ حاصل کرنے کی کوشش کی جارہی ہے اور وہ ایک محدود زندگی نہیں گزار سکتا۔ بہرحال اگر دونوں ایک دوسرے کو سمجھنے کی کوشش کریں اور مصالحانہ انداز اپنائیں تو یہ ایک مفید رفاقت ہوگی۔

## جوزا اور سنبلہ کا ساتھ

جوزا کا عنصر ہوا اور سنبلہ کا مٹی ہے۔ دونوں کے عناصر میں مخالفت موجود ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی دونوں کے درمیان ناموافق زاویہ نظر موجود ہے۔ سنبلہ شخصیت اپنی مثبت خصوصیات میں اصول و ضابطے کی پابند، معقولیت پسند، تجزیہ کرنے کی عادی، کچھ پُراسرار اور نفاست پسند ہوتی ہے جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں تنگ نظری اور غیر لچک دار رویے، عیب جوئی اور بہت زیادہ تنقید وغیرہ شامل ہیں۔

جوزا اور سنبلہ ایک ہی سیارے عطارد کے ماتحت ہیں لیکن دونوں ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہیں۔ عام تعلقات میں گمبھیر اور سنجیدہ مزاج سنبلہ، جوزا کو اس کی تیز فہمی، خوش طبعی، خوش گفتاری اور خوش فعلی کے سبب پسند کرتا ہے اور اس کی صحبت میں فرحت و تازگی محسوس کرسکتا ہے، مگر دو قدم ساتھ چلنے کے بعد ان کے بنیادی اختلافات اور تضادات ابھر کر سامنے آنے لگتے ہیں۔ سنبلہ افراد عملی سوچ رکھتے ہیں اور مفروضات پر یقین نہیں کرتے ہیں جب کہ جوزا بیشتر وقت ایک خیالی دنیا میں بسر کرتا ہے۔

امن پسند سنبلہ کو تبدیلی اور انقلاب وغیرہ سے کوئی خاص دلچسپی نہیں ہوتی لیکن ہوا کے دوش پر سوار جوزا کے نزدیک جب تک متواتر تغیر اور تبدل نہ ہوتا رہے جینے میں کوئی مزہ ہی محسوس نہیں ہوتا۔ سنبلہ کو حسن ترتیب اور نفاست بہت عزیز ہے اور جوزا کا خانہ ان دونوں خوبیوں سے یکسر خالی ہے۔ سنبلہ زود رنج ہے۔ جوزا کو غصہ آجائے تو اس کی زبان نہایت تند و تلخ ہوجاتی ہے۔ جوزا کو بھی سنبلہ کی رفاقت خوش گوار لگ سکتی ہے، مگر صرف تھوڑے عرصے کے لیے، لہٰذا اس تعلق سے گریز ہی بہتر ہے۔

## جوزا اور میزان کا ساتھ

دونوں کا عنصر ہوا ہے، لہٰذا عنصری خصوصیات یکساں ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق جوزا سے پانچواں برج میزان ہے جو محبوب کے لیے مخصوص ہے اور میزان سے جوزا کا نمبر نواں ہے جو مستقبل کی منصوبہ بندی کا خانہ ہے، لہٰذا دونوں کے درمیان موافقت کا شان دار زاویہ موجود ہے۔ میزان شخصیت کے مثبت پہلو مصلحت اندیشی، شائستگی اور سلیقہ، توازن اور انصاف پسندی، ذہانت اور دل کشی اور ہوشیاری ہے جب کہ منفی پہلو سہل روی اور کاہلی، تذبذب، خودغرضی اور بے ثباتی وغیرہ ہیں۔

جوزا اور میزان کا تعلق ایک حسین رفاقت میں ڈھل سکتا ہے۔ جوزا کی توانائی کا مسلسل بہاؤ اور میزان کا اختراع پرداز دل کشی کی یکجائی بہت دل چسپ ہوسکتی ہے۔ میزان جوزا کو ذہنی چیلنج فراہم کرسکتا ہے جس کی جوزا کو ضرورت ہے۔ میزان میں وہ نزاکت اور عشوہ گری نیز معاملہ فہمی اور موقع شناسی ہے جو جوزا کو سنبھالنے کے لیے ضروری ہے۔ جوزا کو میزان کے کسی منصوبے پر کام کرنا بہت دل چسپ اور خیال آفریں لگتا ہے۔ جوزا اور میزان دونوں آپس میں دنیا کے ہر موضوع پر لمبی چوڑی گفتگو کریں گے، البتہ کسی فیصلے پر پہنچنے کے عمل میں ایک دوسرے سے اختلاف کرسکتے ہیں۔ میزان جوزا کی غیر ضروری باتوں کو الگ چھانٹ کر ایک توازن قائم کرسکتا ہے، البتہ جوزا کی بہ نسبت وہ کوئی فیصلہ کرنے میں بہت وقت لے سکتا ہے جب کہ جوزا ایک لمحے میں فیصلہ کرتا ہے۔ بہرحال یہ ایک دلچسپ اور پُرلطف جوڑی ثابت ہوسکتی ہے۔

## جوزا اور عقرب کا ساتھ

جوزا کا عنصر ہوا اور عقرب کا پانی ہے۔ دونوں کے عناصر کے درمیان کوئی تعلق خاطر نہیں۔ یہی صورت علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی ہے۔ عقرب شخصیت کے مثبت پہلو حوصلہ مندی، حساسیت، خوداعتمادی، مصلحت پسندی اور ہوشیاری ہے جب کہ اپنی منفی خصوصیات میں یہ تسلط پسند، حاسد، طنز کرنے والا، بے رحم، پُرتشدد اور مغرور ہوتا ہے۔ جوزا اور عقرب کی آپس میں مشکل ہی سے نبھے گی، کیوں کہ طاقت اور اختیارات کے متلاشی عقرب اور طفلانہ سیر وتفریح کے دل دادہ جوزا کے درمیان کوئی مطابقت ہی نہیں ہے۔ عقرب، جوزا کو متلون مزاج اور طفل مکتب سمجھتا ہے۔ جوزا، عقرب کی گمبھیرتا اور گہری سنجیدگی سے خائف ہوسکتا ہے۔ عقرب شخصیت غیر معمولی حاکمیت پسند، ہر معاملے میں انتہائی سنجیدہ ہوتی ہے۔ یہ لوگ کبھی کوئی کام ادھورا نہیں چھوڑتے اور ہر قیمت پر اسے پورا کر کے دم لیتے ہیں۔ جوزا جو آزادی کے متوالے ہوتے ہیں، وہ کسی ایسے کام میں دلچسپی نہیں لیتے جسے منطقی انجام تک پہنچانے میں لمبا وقت درکار ہو۔ ان کے لیے تو یہ بہت ہی کوفت اور بوریت کی بات ہوسکتی ہے۔ یہ دونوں بروج ہر پہلو سے ایک دوسرے سے اتنے مختلف ہیں کہ کبھی ایک عمدہ جوڑی نہیں بن سکتے۔

## جوزا اور قوس کا ساتھ

جوزا کا عنصر ہوا اور قوس کا آگ ہے۔ دونوں ایک دوسرے کے معاون ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں مقابل کے برج ہیں، یعنی دونوں ایک دوسرے سے ساتویں نمبر پر واقع ہیں اور ساتواں خانہ شراکت و تعلقات سے متعلق ہے۔ ایک قوس شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں بے خوف اور صاف گو، باحوصلہ، متجسس اور فطرت پسند ہوتی ہے، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں شیخی، تشدد، ضرورت سے زیادہ خوداعتمادی، مبالغہ آرائی، بے اصولی، حماقت اور اکھڑ پن شامل ہے۔ جوزا اور قوس ایک بھرپور اور مکمل جوڑی ہے۔ جوزا تیز گام ہے اور معاملات کو ہلکے پھلکے انداز میں لیتا ہے۔ قوس خوش خرم ہے اور معاملات کو بہت تیزی سے اپنے کنٹرول میں لے لیتا ہے۔ دونوں ہی تفریح پسند، انتہائی ذہین، نڈر اور بے باک ہیں۔ قلیل المیعاد تعلقات کے لیے یہ ایک زبردست جوڑی ہے لیکن طویل عرصے کے لیے یہ تعلق دھماکا خیز بھی ہوسکتا ہے۔ قوس گرم جوش، پُرخلوص، نظریاتی اور انتہائی محرک ہوتا ہے۔ جوزا ان تمام خوبیوں کو پسند کرتا ہے۔ جوزا میں تیزی طراری، چالاکی، دل آویزی اور کسی بحران میں بھی پُرسکون رہنے کی صلاحیت ہوتی ہے اور قوس ان خوبیوں کا خواہش مند ہوتا ہے، البتہ قوس میں جوزا کا طنز برداشت کرنے کی صلاحیت نہیں ہوتی۔ دونوں کی رفاقت یقیناً بے حد اثر آفریں ہوسکتی ہے۔

## جوزا اور جدی کا ساتھ

جوزا ہوا اور جدی کا عنصر مٹی ہے۔ دونوں کے عنصر مخالف ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے دونوں میں کوئی موافق زاویہ نظر نہیں ہے۔ ایک جدی شخصیت امن پسند اور کارگزار، مستقل مزاج، خاموش طبع، بلند کردار، محتاط اور منطقی سوچ کی حامل ہوتی ہے، جب کہ اپنی منفی خصوصیات میں شکی مزاج، سرد مہر اور خودغرض، مزاحمت کرنے والی، یاسیت پسند، ضدی اور جلد برا ماننے والی ہے۔

جوزا اور جدی کا اتحاد، کوئی نیک شگون نہیں ہے۔ جدی کو ایک ٹھوس تعلق کی ضرورت ہوتی ہے اور جوزا میں بہت ہلکا پن، تلون اور ناپائیداری نظر آتی ہے جو جدی کے احساسات اور جذبات کو سرد کرسکتی ہے۔ جوزا کو جدی میں بہت سستی اور سنجیدگی نظر آتی ہے، لہٰذا یہ جوڑی نامناسب رہتی ہے، تاہم جوزا کو جدی کی رفاقت میں سکوت حاصل ہوسکتا ہے، مگر بہت قلیل عرصے کے لیے۔ جدی جوزا کی گہرائی کا اندازہ نہیں کرسکتا اور اس کے بھیدوں کو بھی کبھی نہیں پاسکتا۔ جدی کے پاؤں زمین میں گڑے ہیں۔ وہ ہواؤں میں اُڑنے والی اس جڑواں مخلوق کو کبھی نہیں سمجھ سکتا۔ جدی کم آمیز اور خاموش طبع ہے جب کہ جوزا گپ باز ہے۔ وہ خیالوں کی دنیا میں رہتا ہے۔ جدی چٹان کی طرح ایک ہی جگہ جما رہتا ہے۔ دونوں ایک دوسرے سے یکسر مختلف ہیں، لہٰذا ان کی رفاقت دیرپا نہیں ہوسکتی۔

## جوزا اور دلو کا ساتھ

دونوں کا عنصر ہوا، علم نجوم کے قواعد کے مطابق دوستی اور موافقت کا زاویہ نظر رکھتے ہیں۔ ایک دلو شخصیت کے مثبت پہلو دیانت داری اور سچائی کی تلاش، نرم دلی اور ہمدردی، تخلیقی خصوصیات، کشادہ ذہنی، ہردل عزیزی اور ملنساری ہیں، جب کہ منفی پہلو متلون مزاجی اور نرالے انداز، تغیر پذیری، بغاوت، وہم وغیرہ ہیں۔

یہ صحیح معنوں میں ایک انتہائی شان دار، پُرجوش اور دلچسپ رفاقت ہوگی۔ دلو کی بے مثال کارکردگی جڑواں بچے (جوزا) کو یقیناً سحر زدہ کرسکتی ہے۔ وہ ہمیشہ

جوزا کو اپنی طرف متوجہ رکھ سکتا ہے۔ دونوں ہی شدید نٹ کھٹ اور تھوڑے سے سنکی ہیں۔ دل کے معاملے میں دونوں محبت کے کھیل کو بڑی خوبی سے جاری رکھ سکتے ہیں۔ یہ ملاپ مقناطیسی ہے۔ دونوں بروج تصور پرست ہیں اور مستقل اس دنیا سے دور دوسرے جہانوں کی سیر کرتے رہتے ہیں اور جو مناظر دیکھتے ہیں ان پر مستقل انگشت بدنداں رہتے ہیں۔ کبھی کبھی ستانے کے لیے اس دنیا میں آجاتے ہیں۔ ایک دوسرے کی آنکھوں میں جھانکتے ہیں اور ایک بار پھر انجانے جہانوں کی سیر کے لیے پرواز کر جاتے ہیں۔ جی ہاں! یہ سچ ہے کہ یہ دونوں مٹر کی پھلی ہیں دو دانوں کی طرح ایک جیسے ہیں، لیکن ان میں چند بنیادی فرق بھی ہیں۔ دلو ضدی ہے اور کبھی کبھی مشکلات کھڑی کر سکتا ہے، دونوں ہی بے انتہا تغیر پذیر بھی ہیں۔ یہ دونوں مل کر جتنی آسانی سے کما سکتے ہیں، اتنی ہی آسانی سے اُڑا بھی سکتے ہیں۔ بہر حال یہ ایک خوش گوار رشتہ ہے۔

## جوزا اور حوت کا ساتھ

جوزا کا عنصر ہوا اور حوت کا پانی ہے۔ دونوں میں کوئی ربطِ خاص نہیں ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق ان کے درمیان مخالفت کا زاویۂ نظر موجود ہے۔ حوت شخصیت کے نمایاں پہلو یہ ہیں: حساس اور آزاد فطرت، نرم دل اور خیال کرنے والا ترقی پسند، تخیلاتی، فطرت کا شائق اور کم آزاد، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں مبہم اور غیر یقینی کیفیات، سست روی اور بے پروائی، الجھا ہوا انداز، غیر عملی اور کبھی کبھی عدم توازن شامل ہیں۔ آبی مچھلی (حوت) کو ہوا کے دوش پر سوار شوخ و شریر جوزا بہت دل چسپ اور پُر جوش لگے گا اور جوزا کو یہ مچھلی حد سے زیادہ حساس لگے گی۔ جوزا شخصیت مجلسی اور حوت خلوت پسند ہے۔ دونوں ایک دوسرے کو دِق کر سکتے ہیں۔ دونوں ہی اپنی رو میں بہنے والے اور مسائل سے کترا کر بہت عمدگی سے نکل جانے والے ہیں۔ اگر دونوں ایک ہی دھارے میں بہنے کا آغاز کریں تو خطرناک نتائج لازمی ہیں۔ جوزا حوت کو سمجھنے اور تجزیہ کرنے کی کوشش میں اسے مکمل طور پر برباد کر سکتا ہے لیکن اس آبی مخلوق کو سمجھنا اس کے لیے قطعی ناممکن ہے۔ تاہم یہ دونوں باذوق ہیں اور دنیا کی عمدہ چیزوں کا شعور رکھتے ہیں اور یہی قدرِ مشترک دونوں کو ایک دوسرے سے قریب لانے کی موجب ہوتی ہے۔ بہر حال یہ کوئی ٹھوس بنیادیں نہیں ہیں، جن پر شراکت کا عظیم الشان قلعہ تعمیر کیا جائے۔

## جوزا اور حمل کا ساتھ

یہ ہوا اور آگ کا ساتھ ہے اور عنصری طور پر موافق ہے۔ علم نجوم کے قواعد بھی اس کی تائید کرتے ہیں۔ حمل اور جوزا دونوں ہی حاضر جواب اور خوش طبع ہیں۔ دونوں تخلیقی صلاحیتوں کے مالک اور ایک بامقصد زندگی گزارنے کے خواہش مند ہیں۔ حمل دل کشی اور دل آویزی سے بھرپور ہے اور جوزا ذہانت، دلیری اور جرأت مندی سے لبریز ہے، لہٰذا یہ رفاقت غضب کی کامیابی کا مظہر ہو سکتی ہے۔ دونوں کو دولت کے انبار لگانے اور زیادہ سے زیادہ طاقت اور اختیارات کا بوجھ لادنے کی عادت ہے۔ دونوں ایک جیسے لگتے اور اکثر ایک جیسی بچکانہ حرکتیں کرتے ہیں۔ ایمان داری ان کی پہچان ہے مگر کبھی کبھی جہاں ایمان داری ختم ہوتی ہے، وہیں سے خود فریبی شروع ہوتی ہے۔ اس تجزیے کا لب لباب یہ ہے کہ دونوں ہی دودھ اور شہد کی سرزمین گم گشتہ کی تلاش میں گم ہو سکتے ہیں۔

## جوزا اور ثور کا ساتھ

یہ ہوا اور مٹی کی شراکت عناصر کے اعتبار سے ناموافق ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق یہ جڑواں برج ہیں لیکن اپنے مزاج اور فطرت میں ایک دوسرے سے قطعاً مختلف ہیں۔

جوزا اور ثور کی شراکت بہت سی مشکلات کا سبب ہوگی۔ ثور اکیلا خوش ہے اور بڑے سکون اور اطمینان سے گھاس کے اُگنے کا انتظار کر رہا ہے۔ اس کے لیے جوزا کی تیز رفتاری کا ساتھ دینا انتہائی مشکل ہے، جس کے لیے ہر دن عید اور ہر شب، شب برات ہے، جو رات بھر دوستوں کی محفل سجائے رہنا چاہتا ہے اور یہ مت بھولیں کہ یہ کبھی نہ تھکنے والا، دہری، توانا اور پُر جوش شخصیت کا مالک ہے۔ ثور کے لیے اس کا ساتھ دینا تقریباً ناممکن ہے۔ جوزا باتیں کرنا، بحث کرنا چاہتا ہے جب کہ ثور ہمیشہ خاموشی کو ترجیح دیتا ہے۔ جوزا لاتعلق اور الگ تھلگ ہواؤں میں اُڑتا ہے اور ایک بادل سے دوسرے بادل پر بڑی آسانی اور مہارت سے چھلانگ لگاتا ہے۔ یہ کام بھاری بھرکم سانڈ کے لیے ممکن نہیں۔ وہ تغیر اور تبدیلی سے بے زار ہوتا ہے۔ اسے تو صرف تھوڑا سا پیار، تھوڑا سا خلوص چاہیے۔ اکثر تو وہ پُر تپاک رویے سے ہی بہل جاتا ہے لیکن جوزا کے سامنے کوئی نیا منصوبہ ہر دم رہتا ہے، لہٰذا اس رفاقت کا نبھنا بڑا مشکل ہے۔

حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی




## تحفتاً ادارہ سے مفت طلب کریں

# لوحِ محفوظ

**روحانی فوائد لوح محفوظ** ان کو پڑھنے سے یا پاس رکھنے سے حفاظت از شر شیطان، سر دشمنان، شر حسد دین، شر بدخواہان، شر اشرار، زبان بندی بدگویان، حفظ آبرو، حفاظت آفات، حفاظت بلیات، حفاظت نظر بد، وسعت رزق، رفع پریشانی، رفع بندش، کور چشم دشمن، دوستی، اخوت، محبت، عزت، احترام، شہرت اور نظر خلائق، باطل السحر، تیر بند، تیغ بند، حفاظت ساحران، رفع خرابی کار، کشائش کار، حفاظت ناگہانی موت، حفاظت حادثات، خاندان میں اتفاق اتحاد، محبت زن وشوہر، بیماریوں سے حفاظت، شفائے امراض، حفاظت جانکنی سختی، رفع عداوت، تسخیر ظالم، ہول اور وحشت کی دوری، حفاظت موذی جانور، حفاظت درندہ، موت کے وقت چہرہ نورانی، برے خیالات سے حفاظت۔ آپ اس زمانہ میں تنگی اور مشکلات کی زندگی بسر کر رہے ہیں خواہ کوئی وجہ ہو قرض نے نیند حرام کر دی ہو باوجود محنت اور کوشش کے روزگار نہ ملتا ہو پیسے میں برکت نہ ہو، ترقی نہ ہوتی ہو، ملازمت نہ ملتی ہو یا اور کسی بھی وجہ سے زندگی اجیرن ہو چکی ہو کاروبار دن بدن نقصان میں ہو۔ کسی دشمن کا خفیہ ہاتھ کام کر رہا ہو تو **لوح محفوظ** تحفتاً شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی سے لیکر اپنے پاس رکھیں یا فریم کروا کر گھر میں لٹکائیں فوائد بے بہا مشاہدہ ہونگے۔ یہ دعویٰ نہیں حقیقت ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح محفوظ ہو گی اس شخص کے سب کام قدرت الٰہی سے درست ہوتے جائینگے۔ دوسرا یہ کہ اُس شخص پر آفت، مصیبت، اذیت اور ناگہانی موت نہ آسکے گی۔ آگ تیر تلوار اور گولی بھی اس شخص پر اثر انداز نہ ہو سکے گی۔ گویا کہ یہ ایک قسم کی بلٹ پروف جیکٹ ہی ہو گی مقصد یہ ہے کہ جب آپکے پاس لوح محفوظ ہو گی آپ کا اپنا تحفظ خود بخود ہو گا مختصر یہ کہ نہایت ہی مجرب اور کامیاب لوح ہے آپ استعمال کر کے دیکھیں فوائد بے شمار ظاہر ہونگے۔ انشاء اللہ

**یہ لوح محفوظ** مجموعہ احراز **150** مختلف دعاؤں قرآنی آیات اور ایک ہزار اسمائے حسنیٰ پر مشتمل ہے۔ ان کی تفصیل یہ ہے۔
**(1)** حرز جواد علیہ السلام **(2)** حرز یمانی **(3)** حرز ابودجانہ **(4)** دعائے معراج **(5)** دعائے الامان **(6)** دعائے نادعلیؑ کبیر **(7)** دعائے نور کبیر **(8)** دعائے جوشن کبیر **(9)** ایک ہزار اسمائے حسنیٰ **(10)** آیت الکرسی **(11)** چار قل **(12)** حرز یامن تحل **(13)** حروف مقطعات **(14)** حرز خدیجۃ الکبریٰؑ (2 عدد) **(15)** 4 عدد حرز النبیؐ **(16)** حرز فاطمۃ الزہراؑ **(17)** حرز علی علیہ السلام (دو عدد) **(18)** حرز حسن وحسین علیہ السلام **(19)** حرز حسن علیہ السلام **(20)** حرز حسین علیہ السلام **(21)** حرز زین العابدین علیہ السلام (تین عدد) **(22)** حرز باقر علیہ السلام (دو عدد) **(23)** حرز صادق علیہا السلام (دو عدد) **(24)** حرز موسیٰ کاظم علیہ السلام (چھ عدد) **(25)** حرز امام رضا علیہ السلام (تین عدد) **(26)** حرز محمد تقی علیہ السلام **(27)** حرز علی نقی علیہ السلام **(28)** حرز حسن عسکری علیہ السلام (دو عدد) **(29)** حرز ولی عصر علیہ السلام (دو عدد) ان کی بزرگ علمائے متقدمین نے انبیاءؑ وآئمہ اطہارؑ سے نسبت بیان فرمائی ہیں۔

**نوٹ:** لوحِ محفوظ (مفت) منگوانے کیلئے مقامی وغیر مقامی بہن بھائی پتہ لکھا رجسٹرڈ لفافہ ابھی سے جمع کروا کر اپنی لوحِ محفوظ ملنے کو یقینی بنالیں۔ ایک بار پھر وضاحت ہے کہ یہ **لوح** تحفتاً (مفت) خوشنودیٔ خدا اور رسولؐ وچہاردہ معصومینؑ کیلئے دی جا رہی ہے، ہدیہ آپ خود 14,12,5 سائلین کو کھانا کھلائیں۔ UK اور USA والے صرف پوسٹ خرچہ بنک اکاؤنٹ میں جمع کروا کر بذریعہ خط یا ای میل اپنا پتہ روانہ کریں۔ E-Mail: aienaeqismat@gmail.com

الحاج شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی۔ کاشانہ زنجانی۔ D-125، گلبرگ 2، لاہور، فون: +924235872277

آپکا ماہِ جون 2017ء کیسا رہے گا؟

astrology june

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیۡنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیۡمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ اَحۡفِظۡنِیۡ مِنَ النَّحُوۡسَتُ اَلشَّمۡسُ وَالۡقَمَر وَالۡمُشۡتَرِی وَالزُّحَل وَالزُّہرہ وَالۡعَطَارَد وَالۡمَرِیۡخ وَالرَّاس وَالذَّنب بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیۡرِ خَلۡقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ بِرَحۡمَتِکَ یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ o اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کرسکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبد حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظرانداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | |
| | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | |

## ARIES

**حمل**
21Marc
20April

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ یکم تا 4 جون تیسرے رہتے ہوئے سفر وسیلہ ظفر رہے۔ جبکہ 5 تا 30 جون مریخ چوتھے وتد العرض رہتے ہوئے خانگی زمین جائیداد اور سواری سے متعلقہ معاملات خاصی توجہ کے مستحق ہوں۔ 10,9 جون زہرہ مریخ تسدیس سے صحتمند اقدامات اور رومانوی امور خوشگواری کا احساس دے سکیں۔ گھریلو تزئین و آرائش میں خاص دلچسپی بڑھے۔ 26,25 جون مریخ مشتری تربیع کے باعث خود اعتمادی میں زیادتی سے غلط فیصلے و اقدامات کا خدشہ محتاط رہیں۔ دوسروں سے خواہ مخواہ کے مسائل جنم لے سکتے ہیں۔ 27,26 جون مریخ نیپچون تثلیث سے حقائق کے مطابق اقدامات مثبت رہیں۔ جذبات کی بھرپور عکاسی اور طبیعت حساس رہ سکے۔ 30,29 جون عطارد مریخ قران سے کام کی رفتار اور معیار میں بہتری جس سے تکنیکی مہارت حاصل ہو۔ ایمانداری سے عزت بڑھے۔

**پہلا ہفتہ:** اہم امور میں احتیاط برتیں۔ کاروباری امور میں توجہ اور سنجیدگی اختیار کریں۔ اچانک کسی مسئلے کا سامنا ہوسکتا ہے۔ جس سے کام میں سستی آئیگی صحت جسمانی کا بھی خیال رکھیں۔ اخراجات بڑھنے کی وجہ سے بجٹ متاثر ہوسکتا ہے۔ دوسروں کے ساتھ سیاسی حکمت عملی اپنائیں۔ دوستی اور رومانس بدلنے کا امکان ہے۔ گھریلو معاملات میں توجہ دیں۔

**دوسرا ہفتہ:** کام کی زیادتی مصروف رکھے گی۔ شادی کے خواہاں غیر شادی شدہ افراد کی بات آگے بڑھ سکے گی۔ غیر ضروری بحث ومباحثہ سے گریز کریں۔ جذباتی امور میں محتاط رہیں۔ دوسروں سے اختلاف رائے کا خدشہ ہے۔ ٹھوس سرمایہ کاری کے مواقع ملیں گے۔ باتوں سے زیادہ عملی کام پر دھیان دیں۔ حسب توفیق صدقہ خیرات بھی دیں۔

**تیسرا ہفتہ:** خیالات میں جدت آئے گی۔ دوسروں کو اپنے خیالات سے آگاہ کرنے کا موقع ملے گا۔ خاندانی اجتماعی محفل سے لطف اندوز ہوں گے۔ عزیز واقارب سے تعلقات بحال ہوں گے۔ تعلیمی امور میں دلچسپی رہیگی۔ اِس سلسلے میں سفر پیش آسکتا ہے۔ ذاتی امور میں خوشی نصیب ہوگی۔ اہم امور حسب منشاء طے پائیں گے۔ مالی امور پر توجہ دیں۔

**چوتھا ہفتہ:** سماجی سرگرمیوں میں شرکت کرسکیں گے۔ عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔ کام کے سلسلے میں نئے معاہدے عمل میں آئیں گے۔ مالی لین دین کرتے وقت حاضر دماغی سے کام لیں۔ اہم فیصلے کرسکیں گے۔ گھریلو معاملات سلجھانے کا موقع ملے گا۔ رومانوی امور میں خوشی نصیب ہوگی۔ ذمہ داریوں اور فرائض میں خاص توجہ دیں۔ شریک کار سے تعاون کریں۔ اپنی محنت کا خیال رکھیں۔

**سعد تواریخ:** یکم,2,3,4,5,6,10,12 جون **نحس تواریخ:** 14,15,16,24,25,26,27 جون

## TAURUS

**ثور**
21April
21May

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا 6 جون بارہویں رہتے ہوئے حساس طبیعت جبکہ 7 تا 30 جون زہرہ کے طالع آجانے سے حالات میں مثبت پہلو اُجاگر رہیں اور کئی ایک مسائل کا نہ صرف مثبت حل نکل سکے بلکہ معاملات میں درپیش مشکلات کا خاتمہ اور ذہنی سکون مل سکے۔ تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ، یکم,2 جون زہرہ زحل تثلیث سے فرض شناسی، ڈپلومیسی، ایمانداری، سے حالات کا خوشگوار پہلو اُجاگر ہو۔ اہم کاروباری معاہدے عمل میں آئیں۔ 4,3 جون زہرہ یورانس قران منفرد خیالات کا اظہار معاملات شیئر کرنے سے راحت ملے۔ تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ 10,9 جون زہرہ مریخ تسدیس سے صحتمند اقدامات سے حالات میں بہتری مشترکہ اُمور میں خاص دلچسپی رہے۔ 21,20 جون زہرہ نیپچون تسدیس کے باعث عشق ومحبت کے امور حساس اور خواہشات کی بھرمار جبکہ مثبت ومستحکم فیصلے کر سکیں۔ 25,24 جون زہرہ پلوٹو تثلیث سے دوسروں کیساتھ خواہ مخواہ کے اختلافات حالات میں درگزر اور صبر وتحمل سے کام لیں۔

**پہلا ہفتہ:** بچوں کے مستقبل کی منصوبہ بندی کرسکیں گے۔ اس سلسلے میں مخلص احباب سے مشورہ مفید رہیگا۔ روزمرہ معمولات میں مصروف رہیں گے۔ ترقیاتی سکیموں میں رجحان ہوگا۔ چھوٹے سفر کا امکان ہے۔ تفریحی پروگرام سے لطف اندوز ہوسکیں گے۔ صحت' ملازمت اور سفر کے امور توجہ طلب ہونگے۔ خواہشات کی تکمیل کیلئے کوشاں رہیں گے۔ نئے معاہدے زیرِ غور رہیں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** خریداری کا موقع ملے گا۔ ضروریات کی چیزوں کی خریداری کرسکیں گے۔ اہم میٹنگ وغیرہ میں شرکت کرسکیں گے۔ اہم ٹیلی فون کالز موصول ہوسکتی ہیں' تحریری معاہدے عمل میں آئینگے' اجتماعی کاموں میں حصہ لینے کا موقع ملے گا۔ محنت اور توجہ سے کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ ترقی کی نئی راہیں استوار ہونگی۔ پرانے مسائل سر اُبھاریں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** جائیداد سے متعلقہ امور تسلی بخش رہیں گے۔ مالی پوزیشن بہتر ہوگی۔ اعتماد بحال ہوگا۔ گھریلو معاملات میں مصروفیت رہے گی۔ صحت سے متعلقہ معاملات سے غفلت نہ برتیں۔ معاملات میں خوشگوار تبدیلی محسوس کرسکیں گے۔ ذمہ داریاں خوش اسلوبی سے نبھاسکیں گے۔ جذباتی امور میں احتیاط برتیں۔ خاص طور پر عزیز واقارب سے متعلق معاملات میں احتیاط برتیں۔

**چوتھا ہفتہ:** نئے اور مختلف تجربات ہوسکیں گے۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ بعض امور کے متعلق سوالات ذہن میں اُبھرسکیں گے۔ خواہشات کو عملی شکل مل سکے گی۔ دوستوں کا تعاون مددگار ثابت ہوگا۔ صحت کے امور کے متعلق مختلف معلومات حاصل ہونگی۔ خیالات میں بہتر آئے گی۔ ڈرائیونگ کرتے وقت تیز رفتاری کا مظاہرہ نہ کریں، کسی حادثہ کا اندیشہ ہے، محتاط رہیں۔

**سعد تواریخ:** یکم,11 16,21,25,29 جون **نحس تواریخ:** 5,13,27 جون

## Gemini




ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

Element: Air

RulingPlanet: Mercury

Symbol: The Twins

YourStone: Aquamarine

LifePursuit: To Explore a little bit of everything.

SecretDesire: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا 6 جون بارھویں رہتے ہوئے طبیعت حساس رکھے۔ جبکہ 7 تا 21 جون طالع رہتے ہوئے معاملات میں مثبت پہلو اُجاگر ہوں اور حالات میں بہتری اور سوچ میں پختگی آئے۔ 22 تا 30 جون عطارد خانہ مال میں رہتے و آمدن میں اضافہ کے وسائل تلاش کئے جا سکیں۔ 14,13 جون عطارد مشتری تثلیث حالات کے مطابق مثبت فیصلے کر سکیں۔ 15,14 جون عطارد نیپچون تربیع سے حالات کا غلط تعین، صبر و تحمل اور درگزر سے کام لیں۔ 16,15 جون عطارد زحل مقابلہ سے سوچ میں وسعت رکھیں اور مثبت پہلوؤں پر غور کریں۔ التواء سے مایوس نہ ہوں۔ 21,20 جون عطارد یورانس تسدیس سے تجرباتی رویہ اور غیر ضروری خیالات کا اظہار ممکن ہو سکے۔ 22,21 جون شمس عطارد قران سے سفر وسیلہ ظفر اور وقتی پریشانی کے اور حالات میں کئی ایک مثبت تبدیلیاں آ سکیں۔ 28,27 جون عطارد مشتری تربیع سے ذہن پریشان اور حالات میں خواہ مخواہ کا تناؤ جس سے معاملات میں بہتری کیلئے مخلص احباب سے تعاون بحال رکھیں۔ 29,28 جون عطارد نیپچون تثلیث تخیل کو حقیقت کا رنگ دے سکیں۔ فنکارانہ صلاحیتیں نکھریں۔ 29,28 جون عطارد پلوٹو مقابلہ کے باعث بحث و تکرار سے گریز اور حالات کے مطابق حکمتِ عملی واضح کریں۔

**پہلا ہفتہ**: یکم کو آپ اپنے آپکو بہت پُرسکون محسوس کریں گے۔ ملنے والی کوئی بری خبر بھی آپکو ذہنی طور پر متاثر نہیں کرے گی' اپنے صدقات بڑھائیں۔ ذمہ داریاں نبھانے کی کوشش کریں گے۔ نجی امور میں کامیابی نصیب ہوگی۔ ذہنی صلاحیتیں اُجاگر ہوں گی۔ ہم خیال افراد سے تبادلہ خیال کرنا مفید رہے گا' سرمایہ کاری کے مواقع ملیں گے۔ رومانوی امور میں اظہار خیال کر سکیں گے۔

**دوسرا ہفتہ**: زیر غور منصوبوں پر عملدرآمد کیلئے متعلقہ لوگوں سے تبادلہ خیال کر سکیں گے۔ میٹنگ نتیجہ خیز ثابت ہوگی۔ مختلف لوگوں سے ملاقات ہو سکے گی۔ مہمانوں کی آمد و رفت لگی رہیگی۔ حالات کا مقابلہ کر سکیں گے۔ قوت ارادی میں اضافہ ہوگا۔ ترقی کا رجحان رہے گا۔ اعتماد کرتے وقت خاص احتیاط برتیں۔ کیریئر کے لیے کی گئی کوششیں بھی کامیابی سے ہمکنار ہوں۔

**تیسرا ہفتہ**: عملی کاموں میں مصروفیت رہے گی۔ سماجی سرگرمیاں عروج پر ہونگی۔ بعض منصوبوں میں اچانک کسی تبدیلی کا امکان ہے۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ کام کے دوران محتاط رہیں۔ حکام بالا کا تعاون رہیگا۔ عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر ہونگے۔ دوسروں کے ساتھ اخلاق سے پیش آئیں۔ کسی قریبی ساتھی کے ساتھ وقت گزارنا بہتر ہے۔ نئی سرمایہ کاری کرنے سے گریز کریں۔

**چوتھا ہفتہ**: بعض غیر شادی شدہ افراد کی بات چیت آگے بڑھ سکے گی۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ جذباتی امور میں محتاط رہیں۔ غیر ضروری بحث و مباحثہ سے گریز کریں۔ دوستوں کے معاملات میں محتاط رہیں۔ دوسروں سے اختلاف رائے کا خدشہ ہے۔ بچوں کے امور میں غفلت نہ برتیں۔ گھریلو امور میں مصروفیت رہے گی۔

**سعد تواریخ**: 29,27,24,23,19,14,13,9,8 جون **نحس تواریخ**: 25,18,17,11,4,2 جون

---

## Cancer




ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درِ نجف، سفید مرجان

Element: Water

RulingPlanet: The Moon

Symbol: The Crab

YourStone: Moonstone

LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.

SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپکا حاکم ستارہ قمر تمام ماہ بارہ منطقۃ البروج میں سیر کناں رہتے ہوئے ہر ماہ آپ کو شرفی اور اوجی سعادتیں بخشتا ہے۔ جبکہ 10 جون سے آپ کے چھٹے اور نویں کا مشترکہ حاکم مشتری چوتھے وتد الارض میں استقامت پذیر ہو تو نہ صرف زمین جائیداد اور سواری کا سکھ ملے بلکہ خانگی خوشحالی بھی نصیب ہو۔ ملازمت میں تبدیلی یا حصولِ ملازمت کے افراد کی خواہش پوری ہو سکے اور بیرونِ ملک سفر کیلئے کوشش کرنے سے ویزا لگ سکے۔ 4,3 جون شمس مشتری تثلیث سے مثبت پہلو اُجاگر ہوں اور مالی پوزیشن میں بہتری آ سکے جبکہ یوں تو سرطانی افراد کو یکم تا 21 جون مالی پلاننگ کی خاص ضرورت رہے کیونکہ آمدن کا ستارہ شمس خرچ کے گھر میں موجود ہے۔ 30,29 جون طالع میں عطارد مریخ قران سے ذہنی صلاحیتیں نکھریں۔ قائدانہ صلاحیت اُبھرے۔ زندگی میں نظم و ضبط لا سکیں۔

**پہلا ہفتہ**: ورزش یا ڈائٹنگ کا پروگرام شروع کر سکیں گے۔ ماضی کے واقعات ذہن پر سوار رہیں گے۔ پرانے لوگوں سے ملاقات کر سکیں گے۔ مقاصد میں کامیابی ہو سکے گی۔ سرمایہ کاری کا رجحان بڑھے گا۔ مالی امور میں توجہ رہے گی۔ شراکتی کام میں حصہ لے سکیں گے۔ گھریلو امور میں توجہ رہے گی۔ بچوں کے تعلیمی امور پر دھیان دیں۔ بزرگوں کی خدمت کا موقع ملے گا۔ شریک حیات سے تعاون سے پیش آئیں۔

**دوسرا ہفتہ**: اخراجات آمدن سے زیادہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا مالی امور پر نظر رکھیں۔ کوئی اچھی یا اہم خبر سن سکیں گے۔ رومانوی معاملات میں دلچسپیاں بڑھیں گی۔ گھریلو معاملات سلجھانے میں مصروف رہیں گے۔ عزیز و اقارب سے ذاتی نوعیت کی قرابت داری بڑھے گی۔ دوسروں کو اپنی مقناطیسی شخصیت سے متاثر کر سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ**: کیریئر کی بہتری کیلئے کوشاں رہیں گے۔ کاروباری امور میں بھی مصروفیت رہے گی۔ ساتھ کام کرنے والے افراد سے تعلقات بگاڑنے کی کوشش نہ کریں۔ کچھ ان کی سنیں اور کچھ اپنی سنائیں۔ سماجی معاملات نپٹا سکیں گے۔ اہم فیصلے کرنے کا موقع ملے گا۔ دوستی میں مزید نکھار آئے گا۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ دوسروں کا تعاون حاصل ہوگا۔ حسب منشاء خریداری کر سکیں گے۔

**چوتھا ہفتہ**: اہم فیصلے کر سکیں گے۔ بعض خیالات کو عملی شکل دے سکیں گے۔ آپ کی سوچ میں مثبت تبدیلی آئے گی۔ جذباتی معاملات میں محتاط رہیں۔ دوران گفتگو سوچ سمجھ کر لفظوں کا استعمال کریں۔ ذاتی نوعیت کے امور میں مصروفیت رہے گی۔ دوسروں پر زیادہ انحصار نہ کریں۔ رومانوی ماحول خوشگوار رہے گا۔ فریق ثانی کیساتھ اچھا وقت گزاریں گے۔ تعلیمی' ملازمت اور صحت کے معاملات بہتر ہوں گے۔

**سعد تواریخ**: 30,29,21,20,16,12,6 جون **نحس تواریخ**: 27,20,18,13,10,5,3 جون

